وهو يدل على انه لم يرد بنفيها عدمها وقال البغوي بل الخبر انها لا تقدر

اور یہ حدیث دلالت کرتی ہے کہ غول کی نفی سے انکی ذات کی نفی مراد نہیں ہے اور بغوی کہتا ہے بلکہ یہ خبر دی ہے کہ غول کو

على شيء من الاضلال والاهلاك الا باذن الله تعالى ويقال ان الغيلان

کسی کام پر بہکانے اور ہلاک کرنے سے بدون امر الہی کے کچھ قدرت نہیں ہے اور کہتے ہیں کہ غیلان

سحرة الجن تفتن الناس بالاضلال وفي المفاتيح شرح المصابيح هو بالفتح

جنوں کے جادوگر ہیں لوگوں کو راستہ بہکا کر مفتون کر دیتے ہیں اور مفاتیح شرح مصابیح کی شرح میں ہے غول بالفتح

مصدر غاله اهلكه وبالضم اسم كانوا يزعمون انها تتراءى للناس فنفاه

غالہ یعنی اہلکہ کا مصدر ہے اور غول بالضم ایک نام ہے کہ وہ کہا کرتے تھے کہ وہ لوگوں کو نظر آتی ہے سو اسکی شرع نے

الشرع ويحتمل انه دفع ببعثته صلى الله عليه وسلم كما دفع الاستراق قال

نفی کر دی اور یہ بھی احتمال ہے کہ غول حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی بعثت کی برکت سے جاتا رہا جیسے استراق جاتا رہا طیبی

الطيبي في الحديث اعوذ بك ان اغتال فهو من الغول وهو هلاك الشيء

کہتا ہے اور رہی یہ حدیث میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ غول کے نیچے ہو جاؤں سو یہ غول سے لیا ہے اور وہ ہلاک ہونا ہے کسی شیٔ کا

من حيث لا يحس قلت يؤيده ما ورد في رواية واعوذ بك من ان اغتال

اس طور کہ اسکو خبر نہو میں کہتا ہوں اسکی تائید کرتا ہے وہ جو ایک روایت میں آیا ہے میں تجھ سے پناہ مانگتا ہوں اس سے کہ

من تحتي اي من حيث لا اشعر يريد به الخسف على ما في النهاية وقال

نیچے کی جانب سے ہلاک کیا جاؤں یعنی مصیبت میں پڑوں اس طور کہ مجھکو معلوم نہو اس سے اسکی مراد زمین میں دھنس جانا ہے چنانچہ نہایہ میں ہے اور قاضی

القاضي عياض في المشارق قوله ولا غول بضم الغين جاء في الحديث

عیاض مشارق میں کہتا ہے انکا یہ قول ولا غول غین معجمہ کے ضمہ سے اسکی تفسیر حدیث میں

تفسيرها الغول التي تغول بفتح التاء والغين يريد يتلون في صور مثل

آئی ہے غول وہ جو تغول کرے یعنی تتغول تا اور غین کے فتح سے یعنی غیلان کی مثال رنگا رنگ

الغيلان سحرة الجن وكانت العرب تقول ان الغيلان تتراءى للناس

صورتیں بدلے جنوں کے جادوگر ہوتے ہیں اور عرب کہا کرتے تھے بیشک غیلان لوگوں کو دکھائی دیا کرتے ہیں

فتتغول تغولا اي تتلون لهم وتضلهم عن الطريق وتهلكهم فابطل

پس وہ تغول کرتے ہیں یعنی انکے سامنے طرح طرح کی صورتیں بدلتی ہیں اور انکو رستہ سے بہکاتے ہیں اور انکو ہلاک کر دیتے ہیں سو

النبي صلى الله عليه وسلم هذا الشان النور في شرح جامع الاصول النور

نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس عقیدہ کو باطل کر دیا نور کا بیان جامع الاصول کی شرح میں نور

يزعم ان عظام الموتى تصير هامة تطير ويسمون الطائر الذي يخرج من

کرتے تھے کہ مردہ کی ہڈیاں ہامہ بنکر اُڑجاتی ہیں اور اُس طائر کا نام جو مُردہ کی کھوپری میں سے

هامة الميت ذا بلى وهو الصدى الغول في شرح جامع الاصول هو الحيوان

بعد پوسیدگی کے نکلتا تھا مقرر کرتے تھے اور وہ صدی ہی غول کی تفسیر جامع الاصول کی شرح میں ہے یہہ وہ حیوان ہے

الذي كانت العرب تزعم انه تعرض لها في بعض الاوقات في الطرق فيغتال

جسکو عرب کے لوگ کہا کرتے تھے کہ وہ بعضے وقت راستہ میں سامنے آجاتا ہے پس ناگاہ لوگوں کو

الناس وانه ضرب من الشياطين وليس قوله ولا غول نفيا لعين الغول

ہلاک کردیتا ہے اور یہہ شیاطین میں سے ایک قسم ہے اور حضرت کا ارشاد لا غول کچھہ غول کی ذات

ووجوده وانما فيه ابطال زعم العرب في اغتياله وتلونه في الصور

اور وجود کی نفی نہیں ہے بلکہ اس میں تو یہہ ہے عرب کے قول کا جو در باب ہلاک کرنے اور مختلف صورتیں پلٹنے کی ہے

المختلفة بقوله لا تصدقوا بذلك وفي النهاية الغول احد الغيلان وهو

اس قول سے ابطال ہے کہ اسکی تصدیق مت کرو اور نہایہ میں ہے کہ غول غیلان کا مفرد ہے اور یہہ

جنس من الشيطان والجن كانوا يزعمون ان الغول في الفلاة تتراءى للناس

شیطان اور جن کے جنس کا ہے اور وہ کہا کرتے تھے کہ جنگل میں غول لوگوں کو نظر آیا کرتا ہے

فيتغول تغولا اي يتلون في صور شتى ويغولهم اي يضلهم عن الطريق و

پہر وہ بڑا تغول کرتا ہے یعنی کئی کئی صورتیں پلٹتا ہے اور تغول کرتا ہے یعنی اُنکو راستے سے بہکا دیتا ہے

يهلكهم فنفاه صلى الله عليه وسلم وابطله وقيل لا غول ليس نفيا لعين

اور ہلاک کرڈالتا ہے سو نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اسکی نفی کی اور باطل کردیا اور کہتے ہیں کہ لفظ لا غول غول کے ذات کی

الغول بل ابطال لزعم العرب في تلونه في الصور المختلفة واغتياله اي لا

نفی نہیں ہے بلکہ عرب کے اس قول کا ابطال ہے کہ وہ طرح طرح کی صورتیں بدلتا ہے اور تغول کرتا ہے یعنی کسی کو

تضل احدا ويشهد له الحديث لا غول ولكن السعالي هي سحرة الجن

نہیں بہکاتا اور یہہ حدیث اس مضمون کی گواہی دیتی ہے غول نہیں ہے پر سعالی اور سعالی جنوں کی جادوگر ہیں

ولكن في الجن سحرة لهم تلبيس وتخييل ومنه حديث اذا تغولت الغيلان

ولیکن جنوں میں جادوگر ہوتے ہیں کہ وہ تخییلات اور تلبیسات کرتے ہیں اور اسی قبیل میں حدیث ہے جب غیلان صورتیں بدلتے ہیں

فبادروا بالاذان اي ادفعوا شرها بذكر الله تعالى فانهم يتفرقون

تو تم اذان پڑھو یعنی اُنکی شرارت کو اللہ تعالی کے نام سے دور کرو کیونکہ وہ پراگندہ ہوجاوینگے

...ار ادعمرؓ کم بقی من الوقت الذی قد جرت العادۃ انہ اذا تم اتی اللہ بالمطر
...ور عمرؓ نے چاہا یہ مقصود تھا کہ اس وقت مین سے جسکو عادت کے موافق کہتے ہین کہ جب وقت پورا ہوتا ہے تو مینہ برساتا ہے کتنا باقی ہے

...فی النہایۃ فی حدیث امر الجاہلیۃ الانواء وھی ثمان وعشرون منزلۃ
...ور نہایہ مین امر جاہلیت کی حدیث مین یہ ہے کہ انواء اٹھائیس منزل ہین

...ینزل القمر کل لیلۃ فی منزلۃ منہا ومنہ القمر قدرناہ منازل و باقی
...ور چاند انہین سے ہر شب کو نئی منزل مین ہوتا ہے اور اسی طرف اشارہ ہے اس آیۃ مین کہ قمر کو ہم نے منزلین ٹھہرادی ہین اور نہایہ کے

...کلامہ مثل کلام شرح جامع الاصول الا المنقول من ابی عبید و
باقی کلام مثل شرح جامع الاصول کے ہے بجز اسکے جو ابو عبید سے منقول ہے اور

قال الکرمانی فی شرح صحیح البخاری النوء بفتح النون وسکون واو
...صحیح بخاری کی شرح کرمانی مین ہے نوء نون کی فتح اور واو کے سکون سے ہے

...ثم ھمزۃ زعموا ان المطر لاجل ان الکواکب ناء ای غرب او طلع ومن عمد
پھر ہمزہ ہے وہ کہتے تھے کہ بارش اس سبب سے ہوتی ہے کہ کواکب منزل کی یعنی ڈوب گیا یا نکل آیا اور جو شخص اسکو

وقتا فلا یعد فلیس من الوقت الا وھو معروف بنوع من ارفاق العباد
ایک وقت کہے تو بیجا نہین ہے سو کوئی سا وقت ایسا نہین ہے کہ بندگان الٰہی کے فواید سے مشہور نہو

...ثم حکی قصۃ الاستسقاء من عمرؓ علی ما حکاہ فی جامع الاصول ثم قال
پھر اسنے عمرؓ کے عہد کے استسقار کا قصہ بیان کیا اسی طور جو جامع الاصول مین مذکور ہے اور قاضی

القاضی ابن العربی من انتظر منہا علی انہا فاعلۃ من دون اللہ او یجعل اللہ
ابن العربی کہتا ہے کہ جو شخص انسے نور سے امیدوار رہے کہ کبھی بجز ذات باری کے فاعل ہیں یا انکو ویسے کو اللہ

شریکا فیہا فھو کافر لان الخلق من اللہ وحدہ ومن انتظر منہا علی
شریک ٹھہرادے پس وہ کافر ہے کیونکہ خلق صرف ذات باری کا کام ہے اور جو شخص انوار سے

اجراء العادۃ فلا شیء علیہ قال النووی لکنہ یکرہ لانہ شعار الکفر وموہم
عادت کے موافق امیدوار رہے تو کچھ گناہ نہین اور نووی کہتا ہے پر بیجہ مکروہ ہے کیونکہ کفر کی نشانی ہے اور کفر کا وہم ہوتا ہے

لہ قال الطیبی یکرہ کراھۃ تنزیہ وقال القاضی عیاض وکذا من امر
طیبی کہتا ہے کہ یہ کراہت کراہت تنزیہی ہے اور قاضی عیاض کہتا ہے ایسے ہی انوار کا ذکر کرنا

الجاہلیۃ ذکر الانواء من قال مطرنا بنوء کذا النوء عند العرب سقوط
[illegible]

وأحد الانواء وهي ثمانية وعشرون نجماً هي منازل تسقط في الغرب

انوا رکا واحد ہے اور یہ اٹھائیس ستارے ہیں وہ منازل ہیں انہیں سے غروب ہین

ثلثة عشر ليلة منزلة مع طلوع الفجر فيطلع اخرى مقابلها فينقضي

تیرھوین رات کو طلوع فجر کے ساتھ ایک منزل ڈوب جاتی ہے اور دوسری منزل اسکے مقابل کی نکل آتی ہے سو

هذه الثمانية والعشرون مع انقضاء السنة وكانت العرب تزعم ان مع

یہ اٹھائیس سے اٹھائیس سارے سال کو پورا نبھا دیتے ہین اور عرب کہا کرتے تھے کہ ایک منزل کے

سقوط المنزلة وطلوع نظيرها يكون مطر فينسبون المطر الى المنزلة

ڈوبنے اور اسکے مقابل کے نکلنے سے مینہ برستا ہے سو عرب مینہ کو منزل کیطرف نسبت کرتے تھے

ويقولون مطرنا بنوء كذا وانما سمي نوء لانه اذا سقط الساقط منها

اور یہہ کہا کرتے تھے فلانے منزل کے سبب سے ہم پر مینہ برسا اور نوء اسواسطے نام ہوگیا کہ جب ڈوبنے والی منزل

بالمغرب ناء الطالع بالمشرق ينوء نوءاً اي نهض وطلع وقيل ان النوء هو

مغرب میں ڈوبتی ہے تو نکلنے والی منزل مشرق میں نکل آتی ہے بولا کرتے ہیں ینوء نوءاً یعنی کھڑا ہوا اور ظاہر ہوا اور کوئی کہتا ہے نوء کے معنی

الغروب وهو من الاضداد قال ابو عبيد لم يسمع في النوء انه السقوط الا في

غروب کے ہیں اور اس لغت کے معنی ضدین کے ہیں ابو عبید کہتا ہے کہ نوء کے معنی غروب کے سواء اس موضع کے کہیں اور سننے میں

هذا الموضع وانما غلظ النبي صلى الله عليه وسلم امر الانواء لان العرب

نہیں آئے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے انواء کے باب میں صرف اسلئے تغلیظ فرمائی ہے کہ عرب کے لوگ

كانت تنسب المطر اليها فاما من جعل المطر من فعل الله عز وجل واراد

مینہ کو انکی طرف نسبت کرتے تھے اور جو شخص مینہ کو خدا کی طرف سے جانتا ہے اور اس عبارت

بقوله مطرنا بنوء كذا اي في وقت كذا وهو هذا النوء الفلاني فان ذلك

مطرنا بنوء کذا سے یہہ مراد لیتا ہے کہ فلانے وقت مینہ برسا کہ وہ فلانی منزل ہے تو اب یہہ بولنا

جائز وقد قيل ان عمر بن الخطاب اراد ان يستسقي فنادى العباس

جائز ہے اور کہتے ہین کہ عمر بن الخطاب نے صلوۃ استسقا کا قصد کیا عباس بن عبد المطلب سے

ابن عبد المطلب كم بقي من نوء الثريا فقال ان العلماء بها يزعمون انها تعترض

پکار کر پوچھا ثریا کی منزل میں سے کتنے دن باقی رہے ہین انہوں نے جواب دیا کہ اسکے علما یعنی نجم کہتے ہین کہ زمین میں

في الافق سبعاً بعد وقوعها فما مضت تلك السبع حتى غيث الناس

سقوط کے بعد افق کے کنارہ پر سات مرتبہ آیا ہے پھر وہ سات گزرنے نہ پایا کہ لوگوں پر مینہ برسا

نجم من نجوم المنازل الثمانية والعشرين وهو مغيبه بالمغرب مع طلوع

اٹھائیس ستاروں میں سے کسی ایک ستارہ کا ساقط ہونا اور سقوط مغرب میں طلوع

الفجر وطلوع مقابله حينئذ من المشرق وعندهم انه لا بد ان يكون

فجر کے ساتھ ایک ستارہ کا غائب ہونا اور اسکے مقابل کا اسی وقت مشرق سے نکل آنا اور انکے عندیہ میں یہہ ہے کہ اس حال میں

مع ذلك لاكثرها نوء من مطر او رياح عاصفة وشبهها فمنهم من

بالضرور اکثر تاثیر مینہ کی ہوتی ہے یا جھکڑ آندھیوں وغیرہ کے پھر کوئی تو اس

يجعله لذلك الساقط ومنهم من يجعله للطالع لانه هو الذي ناء اي

ڈوبنے ستارہ کی تاثیر مانتا ہے اور کوئی نکلنے والے ستارہ کی کیونکہ وہی کو نور ہوا ہے یعنی

نهض فينسبون المطر اليه فنهى النبي صلى الله عليه وسلم عن اعتقاد ذلك

اپنی جگہہ سے اٹھتا ہے سو مینہ کو اسکی طرف نسبت کرتے ہیں پس نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس اعتقاد سے منع فرمایا

وقوله وكفر فاعله لكن العلماء اختلفوا في ذلك واكثرهم على ان النهي

اور اسکا یہہ قول اسکا فاعل کافر ہوتا ہے پر علماء کو اس باب میں اختلاف ہے اکثر علماء اسپر متفق ہیں کہ نہی

والتكفير لمن اعتقد ان النجم فاعل ذلك دون من اسنده الى العادة ومنهم

اور تکفیر اسکے حق میں ہی جو یہہ اعتقاد کرے کہ ستارہ ہی اسکا فاعل ہے اسکے حق میں نہیں جو اسکو عادت کی طرف نسبت کرے اور بعضے علماء

من كرهه على الجملة كيف كان لعموم النهي ومنهم من اعتقد في كفر

سرے سے مکروہ کہتے ہیں کسی طور پر ہو کیونکہ نہی عام ہے کچھہ خصوصیت نہیں ہے اور بعضے علماء اسکی تکفیر میں

كفر النعمة وقد تقصينا الكلام فيه في غير هذا الكتاب ولما اشتهر امر الطيرة و

کفران نعمت کا اعتقاد کرتے ہیں اور اس باب میں ہمنے اور کتاب میں پوری گفتگو کی ہے اور چونکہ طیرہ اور

العدوى واشتد ابتلاء الناس بهما عملا واعتقادا وكثر وقوع الاحاديث

عدوی کا حال بہت مشہور ہے اور لوگ اسمیں باعتبار عمل اور اعتقاد کے سخت مبتلا ہیں اور ان دونوں باب میں حدیثیں وارد ہیں

فيهما اردنا ان نفردهما بالذكر في بابين الباب الاول في الطيرة

تو ہمنے یہہ ارادہ کیا کہ ان دونوں کو جدا جدا دو باب میں بیان کریں پہلا باب طیرہ کے بیان میں

في الطيبي الطيرة بكسر الطاء وفتح الياء وقد تسكن وهي التشاؤم بالشيء

طیبی میں ہے طیرہ طاء حطی کے کسرہ اور یاء تحتانی کے فتح سے اور کبھی یا ساکن بھی ہوتی ہے یعنی کسی شئی کو منحوس سمجھنا

وهو مصدر تطير طيرة كتخير خيرة ولم يجئ من المصادر هكذا غيرهما

اور طیرہ تطیر کا مصدر ہے جیسا تخیر خیرہ اور اور مصدروں میں سے سوا ان دونوں کے اس وزن پر کوئی نہیں آیا

من الفال الردي واذا عرفت معنى التطير والتفاؤل نسرد الاحاديث

جیسے نحوست سمجھنے لگیں اور جب تو تطیر اور تفاؤل کے معنی سمجھ چکا تو ہم وہ حدیثیں

الواردة في هذا الباب فاعلم انه قد اجتمع في بعض الاحاديث ذكر الفال

جو اس باب میں آئی ہیں بیان کرتے ہیں پس تو یاد رکھ کہ بعضے احادیث میں فال کا اور

والطيرة فما ذكرناه منها في احدهما المذكرة في الاخرة وكذلك ما نقلناه

طیرہ کا ذکر اکٹھا ہو گیا ہے سو ہم انہیں سے جو حدیث کسی ایک کے حال میں بیان کی گئی دوسرے کے حال میں نہیں کریں گے اور یہی حال ان حدیثوں کا

من الاحاديث في سفر اللهم الا لغرض وباعث ينشأ في اثناء البيان

جو ہم سفر کے حال میں نقل کر چکے ہیں ان کو نہیں مگر کسی غرض اور باعث کے لیے جو اثنائے بیان میں پیدا ہو جاتا ہے تو پھر سے آویں گے

الاحاديث من جامع الاصول عن بريدة قال ان رسول الله صلى الله عليه وسلم

وہ حدیثیں جو جامع الاصول میں ہیں بریدہ سے روایت ہے کہتا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم

كان لا يتطير من شيء وكان اذا بعث عاملا يسأل عن اسمه فاذا اعجبه فرح به

کسی شے سے تطیر نہیں کرتے تھے اور یہ حال تھا کہ جب کوئی عامل روانہ کرتے تو اس کا نام پوچھتے اگر وہ پسند آتا تو خوش ہوتے

ورأى بشر ذلك في وجهه وان كره اسمه رأيت كراهة ذلك في وجهه واذا

اور وہ خوشی آپ کے چہرہ میں معلوم ہوتی اور اگر وہ نام ناپسند آتا تو وہ کراہت آپ کے چہرہ میں معلوم ہوتی اور جب

دخل قرية سأل عن اسمها فاذا اعجبه فرح بها ورأى بشر ذلك في وجهه

کسی گاؤں میں جاتے تو اس گاؤں کا نام پوچھتے پھر اگر وہ پسند آتا تو خوش ہوتے اور وہ خوشی آپ کے چہرہ میں معلوم ہوتی

وان كره اسمها رأيت كراهة ذلك في وجهه اخرجه ابو داود وعن انس

اور اگر اس کا نام ناپسند آتا تو اس کی کراہت آپ کے چہرہ میں معلوم ہوتی اس کو ابو داؤد نے نقل کیا ہے اور انس سے روایت ہے کہ

ان رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يعجبه اذا خرج لحاجة ان يسمع

رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کو یہ پسند آتا تھا کہ جب کسی کام کو نکلتے کہ یا راشد

يا راشد يا نجيح اخرجه الترمذي وعن عروة بن عامر القرشي قال ذكرت

یا نجیح سنیں اس کو ترمذی نے نقل کیا ہے اور عروہ بن عامر قرشی سے روایت ہے کہ رسول اللہ

الطيرة عند رسول الله صلى الله عليه وسلم قال احسنها الفال ولا ترد

صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس طیرہ کا ذکر آ گیا آپ نے فرمایا انہیں سے فال بہتر ہے اور مسلم کو

مسلما فاذا رأى احدكم ما يكره فليقل اللهم لا يأتي بالحسنات الا انت

نا رستہ نہ کرے پس جب تم میں سے کوئی مکروہ امر کو دیکھے تو یہ کہہ لیا کرے الٰہی تیرے سوا حسنات کو کوئی نہیں لاتا

لا يخصه ونادر لا متكرر كالوباء فلا يقدم عليه ولا يخرج منه وما
کچھ خصوصیت نہو اور گاہے گاہے ہوتا ہو متواتر نہو جیسے وبا تو نہ اسمیں جاوے اور نہ وہاں سے نکل آوے اور جو

يخص ولا يعم كالدار والفرس والمرأة فيباح الفرار منه وفي النهاية الفال
بالخصوص ہو علی العموم نہو جیسے گھر اور گھوڑا اور عورت تو اس سے علیحدہ ہونا مباح ہے اور نہایہ میں ہے فال

بالهمزة فيما يسر ويسوء والطيرة فيما يسوء الا نادرا وقد أولع الناس بترك
ہمزہ سے امر نیک اور بد میں مستعمل ہے اور طیرہ امر بد میں مستعمل ہے مگر کبھی اور اتفاقاً نیک میں بھی اور لوگ ہمزہ کو ترک پر

همزته تخفيفا وانما احب رسول الله صلى الله عليه وسلم الفال لان الناس
تخفیف کے واسطے میلان کرتے ہیں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فال اسلیے محبوب رکھا ہے کہ لوگ

اذا املوا فائدة من الله ورجوا عائدة عند كل سبب ضعيف او قوي فهم
جب کسی سبب ضعیف یا قوی سے کسی فائدہ کی امید اللہ سے کرتے ہیں اور اسکے انجام کے بھلائی کی توقع کرتے ہیں تو وہ لوگ

على خير ولو غلطوا على جهة الرجاء فان الرجاء لهم خير واذا قطعوا املهم
خیر پر ہیں اگرچہ امید کی جہت میں غلطی کر جاویں کیونکہ رجا انکے حق میں بہتر ہے اور جب وہ اپنی امید اور رجا

ورجاءهم من الله كان ذلك من الشر واما الطيرة فان فيها سوء الظن بالله
اللہ سے قطع کر دیں تو یہ صفت مذموم ہے اور رہی طیرہ سو اس میں خدا کی جناب میں بدگمانی

وتوقع البلاء وذلك مذموم بين العقلاء منهي عنه من جهة الشرع والتفاول
اور بلا کی توقع ہوتی ہے اور یہ امر عقلا کے نزدیک شرع کی طرف سے مذموم اور ممنوع ہے اور تفاول

ان يسمع المريض او طالب الضالة يا سالم يا واجد فيظن برؤه ووجدان
یہ ہے کہ بیمار آدمی یا گم ہوئی چیز کا ڈھونڈنے والا سن پاوے یا سالم یا واجد بس اس سے بیمار تو اپنی صحت کا اور ڈھونڈنے والا

مطلوبه قلت هذا معنى ما ورد في الحديث كلمة طيبة وفي النهاية وقد
مطلوب پانے کا گمان کرے میں کہتا ہوں یہی معنی ہیں اسکے جو حدیث میں آیا ہے کہ فال کلمہ طیبہ ہے اور نہایہ میں ہے اور بیشک طیرہ

الطيرة بمعنى الجنس والفال بمعنى النوع ومنه اصدق الطيرة الفال قلت
بمعنی جنس یعنی عام آیا ہے اور فال بمعنی النوع یعنی جنس سے خاص آیا ہے اسی باب سے ہے طیرہ میں سچی فال ہی ہے میں کہتا ہوں

يحتمل ان يكون هذا من قبيل المشاكلة فان الطيرة لا شك انه في اللغة
یہ احتمال باقی ہے کہ شاید اصدق الطیرة الی آخرہ مشاکلت کی جہت سے ہو کیونکہ طیرہ بیشک لغت میں بمعنی تشاؤم کے

بمعنى التشاؤم واما عموم الفال فمسلم قال في القاموس الطيرة ما يتشاءم به
آیا ہے یعنی نحوست سمجھنا اور رہا فال کا عام ہونا سو یہ ہم مانتے ہیں قاموس میں کہتا ہے طیرہ وہ ہے کہ بری فال میں سے

حاشیہ: ایلاع سخت حریص کردن ۱۲ م — عائدہ نفع و سود ۱۲ — بیٹھنا زمین پر ۱۲

اخرجه البخاري ومسلم وللمسلم في المرأة والفرس والمسكن واخرج صاحب
اسکو بخاری اور مسلم نے نقل کیا ہے اور مسلم میں یہ ہے عورت اور گھوڑے اور مسکن میں اور موطا

الموطا وابو داؤد والترمذي والنسائي الرواية الاولى ولم يذكر العدوى
والے اور ابو داود اور ترمذی اور نسائی نے پہلی روایت نقل کی ہے اور عدوی اور طیرہ کا

والطيرة وعن سهل بن سعد ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ان كان
ذکر نہیں کیا اور سہل بن سعد سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر کہیں نحوست ہوتی تو

في شيء ففي الفرس والمرأة والمسكن يعني الشوم اخرجه البخاري ومسلم
گھوڑے میں اور عورت اور مسکن میں ہوتی یعنی نحوست اسکو بخاری اور مسلم نے نقل کیا ہے

والموطا مثله وقال في حديثه ففي الربع والخادم والفرس اخرجه مسلم
اور موطا نے ایسی مثل نقل کیا ہے اور وہ اپنی حدیث میں کہتا ہے کہ مکان اور خادم اور گھوڑے میں اور اسکو مسلم اور نسائی نے

والنسائي وعن حكيم بن معوية قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم يقول
نقل کیا ہے اور حکیم بن معویہ سے روایت ہے کہتا ہے سنا میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ فرماتے تھے

لا شوم وقد يكون اليمن في الدار والمرأة والفرس اخرجه الترمذي وعن
نحوست نہیں ہے اور کبھی گھر اور عورت اور گھوڑے میں برکت ہوتی ہے اسکو ترمذی نے نقل کیا ہے اور ابو ہریرہ

ابي هريرة قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا طيرة وخيرها
سے روایت ہے کہتا ہے سنا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ فرماتے تھے طیرہ نہیں ہے اور بہتر

الفال قيل يا رسول الله صلى الله عليه وسلم وما الفال قال الكلمة الصالحة
فال ہے کسی نے کہا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فال کیا ہوتی ہے فرمایا نیک کلمہ

يسمعها احدكم اخرجه البخاري ومسلم وعن سعد بن مالك عن ابيه
جو کوئی تم میں سے سن لے اسکو بخاری اور مسلم نے نقل کیا ہے اور سعد بن مالک اپنے باپ سے روایت کرتا ہے

قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول العيافة والطيرة والطرق
کہتا ہے کہ سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ فرماتے تھے عیافت اور طیرہ اور طرق

من الجبت اخرجه ابو داؤد وقال الطرق الزجر والعيافة الخط وقال
جبت میں سے ہے اسکو ابو داؤد نے نقل کیا ہے اور کہا ہے کہ طرق پرندہ کا اڑانا اور عیافت لکیر کھینچنی اور اپنی شرح میں

في شرحه العيافة زجر الطير والتفاول بها كما كانت العرب تفعله وعاف
کہا ہے کہ عیافت پرندہ کا اڑانا اور اس سے شگون لینا جیسے عرب کے لوگ کیا کرتے تھے

ولا يدفع السيئات الا انت ولا حول ولا قوة الا بك اخرجه ابو داود وعن

اور تیرے سوا سیئات کو کوئی نہیں دفع کرتا اور نہ پھیرنا برائی سے نہ قوت نیکی کی مگر تیرے سبب سے اسکو ابو داؤد نے نقل کیا ہے اور ابن

ابن مسعود ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال الطيرة شرك الطيرة

مسعود سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا طیرہ شرک ہے طیرہ

شرك وما منا الا ولكن الله يذهبه بالتوكل اخرجه ابو داود وفي رواية الترمذي

شرک ہے اور ہم میں کوئی ایسا نہیں کہ طیرہ سے خالی ہو پھر اللہ اسکو توکل کی برکت سے دور کر دیتا ہے اسکو ابو داؤد نے نقل کیا ہے اور ترمذی کی روایت میں

قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم الطيرة من الشرك وما منا ولكن الله

کہا کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا طیرہ شرک میں سے ہے اور ہم میں ایسا کوئی نہیں کہ طیرہ سے خالی ہو پر اللہ

يذهبه بالتوكل قال الترمذي سمعت محمد بن اسمعيل يقول كان سليمان

توکل کی برکت سے دور کر دیتا ہے ترمذی کہتا ہے کہ میں نے محمد بن اسمٰعیل سے سنا ہے کہ کہتا تھا کہ سلیمان

ابن حرب يقول في هذا الحديث وما منا ولكن الله يذهبه بالتوكل هذا عندي

ابن حرب کہتا تھا کہ اس حدیث میں اتنی عبارت وما منا لکن اللہ یذہبہ بالتوکل میرے نزدیک

قول عبد الله بن مسعود وعن انس ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال

عبد اللہ بن مسعود کا قول ہے اور انس سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ

لا عدوى ولا طيرة ويعجبني الفال قالوا وما الفال قال كلمة طيبة اخرجه البخاري

نہ تعدی ہے اور نہ طیرہ اور مجھکو تو فال پسند ہے عرض کیا فال کیا ہوتی ہے فرمایا نیک کلمہ اسکو بخاری و مسلم نے نقل کیا ہے

ومسلم وللبخاري مثله قال ويعجبني الفال الصالح الكلمة الحسنة ولمسلم

اور بخاری میں اسطرح ہے فرمایا مجھکو فال صالح پسندیدہ ہے یعنی نیک کلمہ اور مسلم میں

مثله وقال الكلمة الطيبة وفي رواية ابي داود مثل البخاري واخرج الترمذي

اسطرح ہے اور فرمایا کلمہ پاکیزہ اور ابو داؤد کی روایتیں بخاری کی مثل ہیں اور ترمذی نے پہلی روایت

الاولى قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا عدوى ولا طيرة وانما

نقل کی ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نہ عدوی ہے اور نہ طیرہ اور

الشوم في ثلاث في الفرس والمرأة والدار وفي رواية قال ذكروا الشوم عند

نحوست سوا ان تین چیزوں کے نہیں ہے گھوڑے اور عورت اور گھر میں اور ایک روایت میں ہے راوی کہتا ہے کہ صحابہ نے نبی صلی اللہ

النبي صلى الله عليه وسلم فقال ان كان الشوم ففي الدار والمرأة والفرس

علیہ وسلم کے پاس نحوست کا ذکر کیا سو آپ نے فرمایا اگر نحوست ہو کبھی تو گھر میں اور عورت میں اور گھوڑے میں

وانفقتم انا الی دار اخری فقل العدد وذھب المال فقال دعوھا ذمیمۃ
وانو تھا ہم اوس گھر مین جا بستے سو گنتی کم ہوگئی اور مال جاتا رہا پس آپ نے فرمایا اسکو چھوڑ دو وہ بد ہے

اخرجہ الموطا احادیث الجامع الکبیر الطیرۃ تجری بقدر رواہ الحاکم
اسکو موطا نے نقل کیا ہے جامع کبیر کی حدیثین طیرہ تقدیر سے ہوتی ہے اسکو حاکم نے مستدرک مین

فی المستدرک عن عائشۃ الطیرۃ شرک رواہ الترمذی واحمد والبخاری فی
روایت کیا ہے عائشہ سے روایت ہے طیرہ شرک ہے اسکو ترمذی نے اور احمد نے اور بخاری نے

الادب وابن ماجہ والحاکم فی المستدرک عن ابن مسعود کان اھل الجاھلیۃ
ادب مین اور ابن ماجہ نے اور حاکم نے مستدرک مین روایت کیا ہے ابن مسعود سے روایت ہے اہل جاہلیت

یقولون انما الطیرۃ فی المرأۃ والدابۃ والدار رواہ الحاکم فی المستدرک
کہا کرتے تھے نحوست صرف عورت اور گھوڑے اور گھر مین ہے اسکو حاکم نے مستدرک مین

والبیھقی فی شعب الایمان الشوم فی ثلث فی المرأۃ والمسکن والدابۃ
اور بیہقی نے شعب الایمان مین روایت کیا ہے نحوست تین مین ہے عورت اور گھر اور گھوڑے مین

رواہ الترمذی والنسائی عن ابن عمر ان کان الشوم فی شیء ففی الدار والمرأۃ
اسکو ترمذی اور نسائی نے ابن عمر سے روایت کیا ہے اگر کسی شے مین نحوست ہوتی تو گھر اور عورت اور

والفرس رواہ احمد والبخاری عن سھل بن سعد والبیھقی عن ابن عمر والنسائی
اور گھوڑے مین ہوتی اسکو احمد اور بخاری نے سہل بن سعد سے اور بیہقی نے ابن عمر سے اور نسائی نے جابر سے

عن جابر فی الانسان ثلثۃ الطیرۃ والظن والحسد فمخرجہ من الطیرۃ
روایت کیا ہے آدمی مین تین صفات ہوتے ہین طیرہ اور بدگمانی اور حسد سو طیرہ سے تو آدمی کی خلاصی یہ ہے

ان لا یرجع ومخرجہ من الظن ان لا یحقق ومخرجہ من الحسد ان لا
کہ اپنے کام سے باز نرہے اور بدگمانی سے اسمین خلاصی ہے کہ تحقیق کے درپے نہو اور حسد سے اسمین خلاصی ہے کہ

یبغی رواہ البیھقی فی شعب الایمان عن ابی ھریرۃ ورواہ ابن صصری
ستم نکرے اسکو بیہقی نے شعب الایمان مین ابو ہریرہ سے روایت کیا ہے اور ابن صصری نے اپنی امالی مین

فی امالیہ والدیلمی فی مسند الفردوس بلفظ فی المومن ثلث خصال
اور دیلمی نے مسند الفردوس مین ان الفاظ سے روایت کیا ہے کہ مومن مین تین خصلتین ہوتی ہین

الحدیث لیس منا من تطیر ولا من تطیر لہ او تکھن او تکھن لہ او لیس
باقی وہی حدیث ہے ہم مین سے نہین ہے جسنے تطیر کیا اور نہ وہ جسکے واسطے تطیر کیا یا جسنے کہانت کی یا جسکے واسطے کہانت عمل ہوئی یا جادو کیا

الطیر یعیفہ اذا زجرہ والطرق الضرب بالحصے وقیل ھو الخط فی الرمل

الطیر بالعیف الزجر جب اسکو اڑاتا ہو اور طرق کنکر سے مارنا اور کوئی کہتا ہو ریتے مین لکیر کھینچنی

کما یعملہ المنجم لاستخراج الضمیر ونحوہ والجبت کل ما یعبد من دون اللہ وقیل

جیسے کہ منجم دل کی بات وغیرہ بتانے کے لیے عمل مین لاتے ہین اور جبت جو شی کہ خدا کے سوا پرستش کیجاوے سے اور کوئی کہتا ہے

ھو الکاھن والشیطان وقال الطیبی العیافۃ زجر الطیر والتفاؤل باسمائہا

جبت کاہن اور شیطان ہے اور طیبی کہتا ہو عیافت پرندہ کا اڑانا اور انکے ناموں اور بولیون

واصواتہا وممرہا وھو من عادۃ العرب کثیرا فی اسفارھم یقال عاف

اور اڑ آنے کی طرف سے شگون لینا اور عرب کی یہہ عادت سفر مین بہت تھی بولا کرتے ہین عاف

یعیف عیفا اذا زجر وحدس وظن والطرق ھو الضرب بالحصے الذی یفعلہ

یعیف عیفا جب پرندہ کو اڑا دے اور تخمین کرے اور گمان ٹھہراوے اور طرق کنکر سے مارنا وہ جو عورتین

النساء وقیل ھو الخط فی الرمل والجبت ھو السحر والکہانۃ وقیل ھو کل ما عبد

کیا کرتی ہین اور کوئی کہتا ہے طرق ریتے مین لکیر کھینچنے اور جبت جادو اور کہانت یعنی غیب کی باتین بتانی اور کوئی کہتا ہو

من دون اللہ وقیل ھو الساحر وقولہ من الجبت معناہ من عمل الجبت قالوا

کہ خدا کے سوا پرستش کیجاوے اور کوئی کہتا ہو جادوگر ہے اور من الجبت کے معنی یہہ ہین کہ جبت کا عمل ہو اور کہتے ہین کہ

لیست بعربیۃ وعن سعید بن جبیر ھی حبشیۃ وقال قطرب الجبت ھو الذی

عربی لفظ نہین ہے اور سعید بن جبیر سے مروی ہے کہ یہہ حبشہ کا لفظ ہو اور قطرب کہتا ہو کہ جبت وہ شخص ہو جسمین

لا خیر عندہ وعن انس رضی اللہ عنہ قال قال رجل یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

کچھہ بھلائی نہو اور انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہو کہتا ہے کہ ایک شخص نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ

وسلم انا کنا فی دار کثیر فیہا عددنا وکثیر فیہا اموالنا فتحولنا الی دار اخری

وسلم ہم ایک گھر مین رہتے تھے وہان ہماری گنتی بہت تھی اور ہمارے اموال بہت تھے پھر ہم ایک اور گھر مین جا رہے

فقل فیہا عددنا وقلت فیہا اموالنا فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

وہان ہماری گنتی بھی تھوڑی ہو گئی اور مال بھی تھوڑا رہگیا پس رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا

ذروھا ذمیمۃ اخرجہ ابو داؤد وعن یحیی بن سعید قال جاءت امرأۃ الی

اسکو چھوڑ دو یہہ برا ہے اسکو ابو داؤد نے نقل کیا ہے اور یحیی بن سعید سے روایت ہے کہتا ہے کہ رسول اللہ

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقالت دار سکناہا والعدد کثیر والمال

صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس ایک عورت آئی عرض کیا ایک گھر تھا ہم اسمین رہتے تھے اور گنتی بہت تھی اور مال

او تُطیّر له رواه الطبرانی فی الکبیر عن عمران بن حصین من ردّته الطیرة

یا جسکے واسطے جادو کیا گیا اسکو طبرانی نے کبیر میں عمران بن حصین سے روایت کیا ہے جس شخص کو طیرہ

عن حاجته فقد اشرک رواه احمد والطبرانی عن ابی عمرو الطیرة شرک

کام کرنے سے باز رکھے تو بیشک شرک کیا اسکو احمد اور طبرانی نے ابو عمرو سے روایت کیا ہے طیرہ شرک ہے

الطیرة شرک الطیرة شرک من خرج یرید السفر فرجع من طیر فقد کفر

طیرہ شرک ہے طیرہ شرک ہے جو شخص سفر کا ارادہ کر کے نکلے پھر وہ طیرہ سے پلٹ آوے تو وہ ان احکام سے

بما انزل علی محمد لا شوم فان یک شوم ففی الفرس والمرأة والمسکن من

جو محمد پر نازل ہوئے منکر ہوا نحوست نہیں ہے اگر نحوست ہوتی تو گھوڑے میں اور عورت میں اور گھر میں ہوتی جسکو

ردته الطیرة عن حاجته فقد اشرک قالوا یا رسول الله وما کفارة ذلک

طیرہ کار بار سے باز رکھے اسنے بیشک شرک کیا صحابہ نے عرض کیا یا رسول اللہ اسکا کفارہ کیا ہے فرمایا

قال یقول اللهم لا طیر الا طیرک ولا خیر الا خیرک ولا اله غیرک الفال

یہ پڑھے الہی کوئی طیر نہیں ہے مگر تیرا طیر اور کوئی خیر نہیں ہے مگر تیری خیر اور سوا تیرے کوئی معبود نہیں ہے فال

مرسل والعطاس شاهد عدل لا شوم وقد یکون الیمن فی الدار والفرس

بھیجی ہوئی ہے اور چھینک گواہ عادل ہے شوم نہیں ہے اور کبھی گھر میں اور گھوڑے میں اور عورت میں

والمرأة رواه الترمذی وابن ماجه عن حکیم بن معویة یا لبیک نحن

برکت ہوتی ہے اسکو ترمذی اور ابن ماجہ نے حکیم بن معویہ سے روایت کیا ہے اے لبیک

اخذنا فالک من فیک ولا شیء فی الهام والعین حق واصدق الطیر

تیری فال تیرے منہ سے لی ہے اور ہام میں کچھ بھی نہیں ہے اور نظر کا لگنا برحق ہے اور طیرہ میں صادق تر

الفال رواه احمد والترمذی عن جابر لا طیرة وخیرها الفال الکلمة الصالحة

فال ہے اسکو احمد اور ترمذی نے جابر سے روایت کیا ہے طیرہ نہیں ہے اسمیں سے بہتر فال ہے یعنی نیک کلمہ

یسمعها احدکم رواه احمد ومسلم عن ابی هریرة لا عدوی ولا طیرة ویعجبنی

جو تم میں سے کوئی شخص پاوے اسکو احمد اور مسلم نے ابو ہریرہ سے روایت کیا ہے نہ عدوی ہے اور نہ طیرہ اور مجھکو فال

الفال رواه الدارقطنی فی المتفق علیه عن ابن ابی ملیکة قال قلت لابن

خوش آتی ہے اسکو دارقطنی نے متفق علیہ میں روایت کیا ہے اور ابن ابی ملیکہ سے روایت ہے کہتا ہے میں نے ابن عباس سے

عباس کیف تری فی جاریة لی فی نفسی منها شیء فانی سمعتهم یقولون

کہا تمکو کیا معلوم ہے میری لونڈی کے حق میں ... لیکن آپکے طرف سے ایک بات کھٹکتی ہے کیونکہ میں نے ان لوگوں سے سنا ہے کہ کہتے ہیں

---

طه رجوع بازگشتن ۱۲ منتخب

سله مرسل آنکه تابعی صحابی را ذکر نکند و گوید عن رسول الله

و قال رسول الله ...

سله عطاس بالضم عطسه دادن ۱۲

ناشزة غير ولود ولا مطيعة لزوجها او مكروهة و مستقبحة عنده وفي
ناسازگار بانجھ اور اپنے خاوند سے سرکش ہو اور خاوند کی نظر میں مکروہ اور قبیح ہو اور

الدار ضيقها وسوء جيرانها وعدم طيب هواها وفي الفرس حرانها وغلاء
گھر میں یہہ نحوست ہوتی ہے کہ تنگ ہو اور ہمسایہ بد ہوں اور ہوا اچھی نہو اور گھوڑے میں یہ ہوتی ہے کہ سرکش ہو اور

ثمنها وعدم موافقتها للمصلحة ونحو ذلك وفيه ارتكاب نوع من المجاز في
مہنگا ہو اور مصلحت سے ناموافق ہو اور اسکی مثل اور اسمیں بیان میں ایک طرح کا مجاز ہے اور

الشوم محمول على الكراهة التي سببها ما في الاشياء من مخالفة الشرع او
نحوست باعتبار کراہت اُن اسباب کے ہے جو ان اشیا میں شرع یا طبع کی مخالفت موجود

الطبع ويؤيده ما ذكره في شرح السنة كانه يقول ان كان لاحدكم دار يكره
ہیں جو کہ شرح السنہ میں مذکور ہے وہ اسکی تائید ہے گویا یوں کہتا ہے اگر کسی کا ایسا گھر ہو کہ جسمیں رہنا مکروہ

سكناها او امرأة يكره صحبتها او فرس لا يعجبه فليفارقها بان ينتقل عن
معلوم ہوتا ہو یا جورو ہو کہ اسکی صحبت سے ناخوش ہو یا گھوڑا ہے کہ اسکو پسند نہیں آتا تو ان کو الگ کر دے اس طرح کہ گھر میں

الدار ويطلق المرأة ويبيع الفرس حتى يزول عنه ما يجده في نفسه من الكراهة
نکل جاوے اور جورو کو طلاق دیوے اور گھوڑے کو بیچ ڈالے تاکہ اسپر سے وہ کراہت جاتی رہے جو اسکے دل میں پاتا ہے

كما قال صلى الله عليه وسلم في جواب من قال يا رسول الله صلى الله عليه وسلم
جیسا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کے جواب میں جس نے عرض کیا تھا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

انا كنا في دار كثير فيها عددنا الى اخره ذروها ذميمة فامره بالانتقال عنها
ہم ایک گھر میں تھے جس میں ہماری گنتی بہت تھی آخر حدیث تک فرمایا تھا یہ برا ہے چھوڑ دو اسکو حکم کیا اس گھر میں سے چلے جاؤ

ليزول عنه ما يجده من الكراهة لا انها سبب في ذلك ففي الشوم التقرير
تاکہ اسپر سے وہ کراہت جاتی رہے جو پاتی تھی یہہ نہیں فرمایا کہ نحوست اسکا سبب ہے اور امر کی تقریر اپنے حال

على حقيقته والله اعلم الباب الثاني في العدوى وقد ذكرنا الاحاديث
پر باقی ہے اور اللہ خوب جانتا ہے دوسرا باب عدوی کے بیان میں پہلے ہم نے وہ حدیثیں

الناطقة بنفي العدوى والنهي عن القول به واعتقاده فيما سبق ولكن بقي
عدوی کی نفی میں اور اسکے قائل ہونے اور اعتقاد رکھنے کی ممانعت میں ذکر کی ہیں پر ایک اعتراض

الاشكال في قوله صلى الله عليه وسلم وفر من المجذوم كما تفر من الاسد
اس حدیث صلی اللہ علیہ وسلم پر باقی رہ گیا ہے کہ مجذوم سے بھاگ جیسا کہ شیر سے بھاگتا ہے عدوی کی

الحال وفيما كان من امر الجاهلية وهذا في معنى النفي والنهي او بلفظ الشرط

بالفعل یا جاہلیت کے زمانہ میں اور یہہ تو نفی اور نہی کے معنوں میں ہے یا شرط کے لفظ سے

مثل ان كان في شيء ففي هذه الاشياء معناه والله اعلم ليس للتطير

جیسے اگر کسی چیز میں نحوست ہوتی تو ان چیزوں میں ہوتی اسکے معنی اور اللہ بہتر جانتا ہے یہہ ہیں نحوست

في شيء وان فرض ثبوتها فهذه الاشياء مظنتها ومحلها ومناسبتها لان

کسی چیز میں نہیں ہے اور اگر اسکا ثبوت فرض کیا جائے تو یہہ چیزیں اسکا ٹھکانا اور محل ہیں اور اسکے مناسب ہیں کہ ہمیں

يكون فيها على طريقة قوله صلى الله عليه وسلم لو كان شيء سابق القدر

ہووے یہہ معنی اس حدیث کے طور پہ کہ اگر کوئی شی تقدیر پر غالب آتی تو بے شک

لسبقته العين وعليه كلام القاضي حيث قال ووجه تعقيبه قوله ولا

چشم زخم غالب آتی اور اسپر قاضی کی بحث ہے جہاں اسنے یہہ کہا ہے اور وجہ لا طیرہ کے بعد

طيرة بهذه الشرطية يدل على ان الشوم منفي عنها ايضا والمعنى ان الشوم

اس شرطیہ کے لانے کی اس بات پر دلالت کرتی ہے کہ نحوست ان میں بھی نہیں ہے اور مراد یہہ ہے اگر نحوست کا

لو كان له وجود في شيء لكان في هذه الاشياء فانها اقبل الاشياء لها

وجود کہیں ہوتا تو ان چیزوں میں ہوتا کیونکہ یہہ چیزیں سب میں زیادہ نحوست کے لیے اسکے ہیں

لكن لا وجود له فيها فلا وجود له اصلا انتهى وقد جاء من عائشة وابن

لیکن نحوست کا وجود تو ان میں ہے ہی نہیں تو اسکا وجود اصلا نہیں ہے قاضی کا کلام تمام ہوا اور بیشک عائشہ رضی اور ابن

عباس نفيها فيها صريحا فوجه التطبيق ان التاثير بالذات منفي والمؤثر

عباس رضی سے نحوست کی نفی ان اشیا میں صریح آئی ہے پس ان دونوں مضمون میں تطبیق کی وجہ یہ ہے کہ بالذات تاثیر یعنی مستقل تو منفی ہے اور تمام

في الكل هو الله والكل بخلقه وتقديره واثباتها في هذه الاشياء بجريان عادة

اشیا میں موثر بالذات اللہ ہی ہے اور سب چیزیں اسکی پیدائش اور تقدیر سے ہیں اور نحوست کا ثبوت ان اشیا میں موافق جریان عادت

الله سبحانه بالخلق فيها وجعلها اسبابا عادية كالنار للاحراق مثلا

اللہ سبحانہ کی ہے کہ انہیں پیدا کر دیتا ہے اور انکو عادت کے موافق سبب بنایا ہے جیسے مثلا آگ جلانے کے واسطے

فالنفي راجع الى التاثير بالذات والاثبات بالعادة والحكمة في خصوص

پس نحوست کی نفی بالذات تو تاثیر کیطرف پھرتی ہے اور ثبوت وجود عادی کیطرف ہے اور ان اشیا کی خصوصیت کی حکمت

هذه الاشياء موكولة الى علم الشارع وقيل الشوم في المرأة ان يكون

علم شارع کیطرف حوالہ ہے اور کوئی کہتا ہے کہ عورت میں نحوست یہہ ہے کہ وہ

تحدثنا مع هذا الحديث حديثا آخر قد سكت عنه كنت تقول قال رسول الله

کہ تم ہم کو اس حدیث کے ساتھ ایک اور حدیث بیان کیا کرتے تھے کہ تم اب اس سے چپ ہو رہے ہو تم کہا کرتے تھے کہ رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم لا عدوى فأبى أبو هريرة أن يعرف ذلك وقال لا يورد

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے عدوی نہیں ہے پھر ابوہریرہ نے اس اقرار سے انکار کیا اور کہا کہ بیمار

ممرض على مصح فما رآه الحارث في ذلك حتى غضب أبو هريرة فرطن

اونٹوں کو تندرستوں کے پاس نہ لایا جائے پھر حارث نے اس امر میں جھگڑا یہاں تک کہ ابوہریرہ غضبناک ہو کر

بالحبشية قال أبو سلمة ولعمري لقد كان أبو هريرة يحدثنا أن رسول الله

حبشی زبان میں بولنے لگے ابو سلمہ کہتا ہے قسم ہے میری جوانی کی بیشک ابوہریرہ ہمارے سامنے یہ حدیث روایت کیا کرتا تھا کہ رسول اللہ

صلى الله عليه وسلم قال لا عدوى فلا أدري أنسي أبو هريرة أو نسخ أحد

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا عدوی نہیں ہے پھر مجھ کو معلوم نہیں کہ ابوہریرہ بھول گیا یا ایک قول سے

القولين الآخر فإن قلت لما أنكر أبو هريرة روايته فلم تثبت قلت فيه

دوسرے کو منسوخ کر دیا اگر تو یہ کہے کہ ابوہریرہ نے جب اس کی روایت سے انکار کیا تو ثابت نہ ہوئی تو میں جواب دیتا ہوں اس میں

كلام ذكر في الأصول ليس عدم الثبوت عند إنكار الراوي على الإطلاق

جو بحث ہے اصول میں ذکر کی ہے اور راوی کے انکار سے علی الاطلاق عدم الثبوت نہیں ہو جاتا

ولو سلمنا فثبوت لا عدوى متحقق بأحاديث أخر بطرق متعددة

اور اگر ہم مان بھی لیں تو لا عدوی کا ثبوت اور حدیثوں سے چند طریق سے متحقق ہے

كما ذكرنا فوقع التعارض بين نفي العدوى وبين الأمر بالفرار من المجذوم

چنانچہ ہم ذکر کر چکے ہیں اس واسطے عدوی کی نفی اور مجذوم سے بھاگنے کے حکم میں اور ...

وبينه وبين قوله لا يحل ولا يورد ممرض على مصح فلان نذكر

اور اس قول میں لا یحل اور لا یورد ممرض الخ تعارض واقع ہوا سو اب ہم ذکر کرتے ہیں

ما ذكره العلماء في تطبيق نفي العدوى مع الأمر بالفرار من المجذوم فإنه

علماء نے جو عدوی کی نفی اور مجذوم سے بھاگنے کے امر کی تطبیق میں بحث کی ہے کیونکہ

المشهور المذكور في هذا الباب ويعلم من ذلك وجه التطبيق في الحديث

اس باب میں یہی بہت مشہور ہے اور اسی سے دوسری حدیث کی تطبیق کی وجہ معلوم ہو

الثاني والله أعلم بالصواب فنقول قال الكرماني في شرح صحيح البخاري

جاوے گی واللہ اعلم بالصواب سو ہم کہتے ہیں کرمانی نے صحیح بخاری کی شرح میں کہا ہے

نفیه العدوى وقوله ولا يحل الممرض على المصح وفي رواية ولا يوردن ممرض
نفی کرنیکے بعد اور اس حدیث پر کہ بیمار اونٹون والا پہلے چنگے اونٹون والے کے پاس نہ اترے اور اگر وہ اترے تو رد کرتا ہے

على مصح والممرض صاحب الابل المرضى والمصح صاحب الابل الصحاح بعد قوله
اور ممرض وہ جسکے اونٹ بیمار ہون اور مصح وہ جسکے اونٹ اچھے چنگے ہون اس قول کے بعد

لا يعدي شيء شيئا ورده على الاعرابي حين قال فما بال الابل يكون في الرمل
کہ کوئی شی کسی شی کو بیماری نہیں لگاتی اور اعرابی پر رد کرنیکے بعد جب اعرابی نے عرض کیا کہ پھر یہہ کیا ہے کہ اونٹ ریت میں

كانها الظباء فياتي البعير الاجرب فيدخل فيها فيجربها بقوله صلى الله عليه وسلم
جیسے ہرن پھرا کرتے ہیں ایک خارشتی اونٹ آگھستا ہے اور سب کو خارشتی کر دیتا ہے اس ارشاد صلی اللہ علیہ وسلم سے

فمن اعدى الاول وفي رواية جاء اعرابي الى النبي صلى الله عليه وسلم فقال
پس پہلے اونٹ کو بیماری کس نے لگادی اور ایک روایت میں ہے کہ ایک اعرابی نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آیا عرض کیا

يا رسول الله النقبة تكون بمشفر البعير او بذنبه فتشتمل الابل كلها جربا
یا رسول اللہ ابتدا میں اونٹ کے ہونٹ یا پیچھے میں خارش ہوتی ہے پھر تمام اونٹون میں خارش پھیل جاتی ہے

فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم فما اعدى الاول لا عدوى ولا هامة ولا
تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جواب میں فرمایا پھر پہلے کو کس چیز نے بیماری لگادی نہ عدوی ہے اور نہ ہامہ ہے اور نہ

صفر خلق الله كل نفس فكتب حياتها ومصيباتها ورزقها وقد جاء
صفر اللہ نے ہر جان کو پیدا کیا پس اسکی عمر اور مصیبتیں اور رزق سب لکھ دیا ہے اور ثابت ہوا ہے

ان ابا هريرة كان يحدث بهما اي بقوله صلى الله عليه وسلم لا عدوى
کہ ابو ہریرہ یہہ دونون مضمون روایت کیا کرتے تھے یعنی حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول لا عدوی

وبقوله لا يورد ممرض على مصح ثم صمت بعد ذلك عن قوله لا عدوى واقام
اور یہہ قول لا یورد ممرض علی مصح پھر اسکے بعد لا عدوی کی روایت سے چپ ہو گئے ہیں اور اسپر

على قوله لا يورد ممرض على مصح فانكر ابو هريرة حديثه الاول فقالوا الم
قول پر لا یورد ممرض علی مصح قائم رہے پس ابو ہریرہ نے پہلی حدیث سے انکار کیا سو لوگون نے کہا کیا تم

تحدث انه لا عدوى فرطن بالحبشية قال ابو سلمة فما رأيته نسي
یہ حدیث روایت نہیں کرتے تھے کہ عدوی نہیں ہے پھر حبشہ کی بولی بولنے لگے ابو سلمہ کہتا ہے میں نے ابو ہریرہ کو نہیں دیکھا کہ انکو سوا اسکے کوئی اور

حديثا غيره وقال الحارث وهو ابن عم ابي هريرة قد كنت اسمعك يا ابا هريرة
حدیث بھول گیا ہو پھر حارث نے کہ ابو ہریرہ کا چچیرا بھائی ہے کہا ابو ہریرہ میں تجھے سنا کرتا تھا

من الجدار المائل والسفينة المعيوبة وقد رد الفرقة الاولى على الثانية

دیوار سے اور ٹوٹی ہوئی کشتی سے بچتے ہیں اور فرقہ اول نے فرقہ ثانی کی

فی استدلالهم بالحديثين ان النهی فيهما انما جاء شفقة على من باشر

استدلال پر جو ان دونوں حدیثوں سے کرتے ہیں رد کیا ہے کہ ان دونوں حدیثوں میں نہی اس واسطے ہے کہ جو ان الامرین کا مرتکب ہو اُس پر شفقت ہو

الامرين فتصيبه علة فی نفسه او عاهة فی ابله فيعتقد ان العدوى

شفقت کی راہ سے ہے کہ اسکو اپنی جان میں علت یا اونٹوں میں آفت لگجاویگی اور وہ پھر اعتقاد کرے کہ عدوی

حق قال وارى القول الثانی اولى التاويلين لما فيه من التوفيق بين

برحق ہے کہتا ہے کہ دوسرا قول دونوں میں سے اچھی تاویل ہے کیونکہ اس میں ان حدیثوں کی تطبیق ہے

الاحاديث الواردة فيه ثم ان القول الاول يفضی الى تعطيل الاصول

جو اس باب میں آئی ہیں پھر بیشک پہلا قول اصول طبیہ کو بیکار

الطبية ولم يرد الشرع بتعطيلها بل ورد باثباتها والعبرة بها على وجه

کر دیتا ہے اور شرع طبی اصول کے بیکار کرنے کو وارد نہیں ہوئی ہے بلکہ انکی اثبات اور انسے عبرت کرنیکے واسطے وارد ہوئی ہے

لا يناقض اصول التوحيد ولا يناقض القول بها على الوجه الذی ذكرنا

اس طور پر کہ توحید کے اصول کے خلاف نہو اور اس طور پر جو ہمنے ذکر کیا قائل ہونے میں کچھ مناقض نہیں ہے

واما استدلالهم بالقرائن المسوقة عليها فانا قد وجدنا الشارع يجمع

اور رہا انکا وہ استدلال جو ان قرائن سے ہے جو اس سے متعلق ہیں پس بیشک ہم نے شارع کو پایا کہ نہی میں

فی النهی بين ما هو حرام وبين ما هو مكروه وبين ما لا [illegible]

جمع کر دیتا ہے اس امر کو جو حرام ہے اور اس امر کو جو مکروہ ہے اور اس امر کو جو کسی اعتبار سے ممنوع ہے

وبين ما ينهى عنه لمعان كثيرة ويدل على صحة ما ذكرنا قوله صلى الله

اور اس امر کو جو بہت اعتبارات سے ممنوع ہے اور ہمارے اس قول کے صحت کی یہہ دلیل ہے کہ حضرت صلی

عليه وسلم للمجذوم المبايع قد بايعناك فارجع وقوله صلى الله عليه وسلم

اللہ علیہ وسلم نے اس مجذوم کو جو بیعت کرنیکو آیا فرمایا ہمنے تیری بیعت قبول کی سو تو چلا جا اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا یہہ ارشاد

المجذوم الذی اخذ بيده فوضعها معه فی القصعة كل ثقة بالله

اس مجذوم کو جسکا ہاتھ پکڑ کر اپنے پیالہ میں رکھدیا کہ کھا اللہ کے بھروسے

وتوكلا عليه ولا سبيل الى التوفيق بين هذين الحديثين الا من

اور اسکے توکل پر اور ان دونوں حدیثوں کی تطبیق کی کوئی راہ نہیں ہے بجز

قوله لا عدوی ای لا عدوی بطبعه ولکن بقضاء الله تعالی واجراء
کہ یہہ قول لا عدوی یعنی عدوی بالطبع موثر نہین ہے ولیکن اللہ تعالی کی قضا حکم سے اور موافق اجراء

العادة فاما هذا نهی عن ایراد الممرض علی المصح وقال فر من المجذوم وقیل
عادت کے ہوتا ہی سو یہہ اسواسطے مرض کے جانے سے مصح پر منع فرمایا اور فرمایا کہ مجذوم سے بھاگ اور کوئی تطبیق یون کہتا ہی

انه مستثنی من لا عدوی وقال التوربشتی قد اختلف العلماء فی تاویل قوله
کہ مجذوم سے فرار لا عدوی مین سے مستثنی ہی اور توربشتی کہتا ہی کہ علماء مین لا عدوی کی تاویل مین

لا عدوی فمنهم من یقول ان المراد منه نفی ذلك وابطاله علی ما یدل
اختلاف ہی بعضے تو کچھ کہتے ہین کہ اس سے مراد عدوی کی نفی اور ابطال ہے جیسے کہ ظاہر

علیه ظاهر الحدیث والقرائن المسوقة علی العدوی وهم الاکثرون ومنهم
حدیث اور عدوی کے متعلقات قرائن دلالت کرتی ہین یہہ لوگ تو بہت ہین اور بعضے وہ ہین

من یری انه لم یرد ابطالها فقد قال صلعم وفر من المجذوم فرارك من
جنکو یہہ خیال ہے کہ عدوی کا ابطال مراد نہین ہین بیشک حضرت صلعم نے فرمایا کہ مجذوم سے ایسا بھاگ جیسا تو شیر سے

الاسد وقال لا یوردن ذو عاهة علی مصح وانما اراد بذلك نفی ما كان
بھاگتا ہی اور یہہ فرمایا کہ آفت رسیدہ مصح پر نجاوے اس سے یہی نفی مراد ہے جو

یعتقده اصحاب الطبیعة فانهم كانوا یرون ان العلل المعدیة مؤثرة
طبیعت کے ماننے والے اعتقاد کرتے تھے کیونکہ وہ لوگ یہہ سمجھے ہوئے تھے کہ متعدی بیماریان بیشک موثر ہوتی ہین

لا محالة فاعلمهم بقوله هذا ان لیس الامر علی ما یتوهمون بل هو متعلق
سو انکو اس قول لا عدوی سے جتلا دیا کہ تاثیر یون نہین ہے جو تم وہم باندھ رہے ہو بلکہ وہ مشیت الٰہی سے

بالمشیئة ان شاء الله كان وان لم یشأ لم یكن ویشیر الی هذا المعنی
متعلق ہے اگر اللہ چاہے تو تاثیر ہووے اور اگر نہ چاہے تو نہ ہو اور آپکا یہہ ارشاد فمن اعدی الاول

قوله فمن اعدی الاول ای ان كنتم ترون ان السبب فی ذلك العدوی
اسی طرف اشارہ ہے یعنی اگر تم یہہ جانتے ہو کہ اسکا سبب صرف عدوی ہی ہے

لا غیر فمن اعدی الاول وبین بقوله وفر من المجذوم وبقوله لا یوردن
اور کچھ نہین تو پہلے کو کس نے بیماری لگادی اور اس قول سے مجذوم سے بھاگ اور اس قول سے آفت رسیدہ

ذو عاهة علی مصح ان مداناة ذلك من اسباب العلة فلیتق اتقاء
مصح کے پاس نجاوے بیان فرمادیا کہ ان سے نزدیکی علت کا سبب ہوتا ہے سو ایسے بچے جیسے جنگلی ہوتی

ساقہ قضاء حکم کردن ۱۲ منتخب
ساقہ اجراء جاری کردن ۱۲
ساقہ ابطال باطل کردن ۱۲ منتخب
ساقہ عاہۃ آفت صاحب ۱۲ م
مداناۃ قریب شدن ۱۲

المريض بالصحيح سببا لاعدائه مرضه ثم قد يتخلف ذلك عن سببه كما

مخالطت کو صحیح کے ساتھ سبب ٹھہرا دیا ہو کہ اسکی بیماری اس تک چلی جاوے پھر بعضے وقت یہ تعدی اپنے سبب سے الگ بھی ہو جاتی ہے یعنی باوجود مخالطت کے

في غيره من الاسباب كذا جمع بينهما ابن الصلاح تبعا لغيره والاولى في

اثر نہیں ہوتی جیسے اور اسباب میں ہوتا ہے یہ تطبیق ابن الصلاح نے اوروں کی پیروی کر کے تطبیق دی ہے اور ان دونوں کی تطبیق

الجمع بينهما ان يقال ان نفيه صلى الله عليه وسلم العدوى باق على عمومه

اولی یوں ہے کہ اسطور کہیں کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے جو عدوی کی نفی کی ہے وہ تو اپنے عموم پر باقی ہے

وقد صح قوله صلى الله عليه وسلم لا يعدي شئ شيئا وقوله فمن اعدى الاول

اور یہ حدیث صلی اللہ علیہ وسلم کی صحیح ہو چکی ہے کہ کوئی چیز کسی چیز کو بیماری نہیں لگاتی اور یہ قول بھی صحیح ہو چکا ہے پھر کس نے پہلے کو بیماری لگائی

يعني ان الله سبحانه وتعالى ابتدأ ذلك في الثاني كما ابتدأه في الاول

یعنی بیشک اللہ سبحانہ تعالی نے اس مرض کو دوسرے میں ابتدا پیدا کیا جیسا کہ اول میں پیدا کیا تھا

واما الامر بالفرار من المجذوم فمن باب سد الذرائع لئلا يتفق للشخص

اور رہا حکم مجذوم سے بھاگنے کا سو یہ وسائط کے روکنے کے واسطے ہے تاکہ اتفاقا کسی شخص کو

الذي يخالطه شئ من ذلك بتقدير الله تعالى ابتداء لا بالعدوى

جو مجذوم سے مخالطت رکھتا ہو تقدیر الٰہی سے ابتداءً کچھ مرض نہ پیدا ہو جاوے کچھ عدوی سے نہیں

المنفية فيظن ان ذلك بسبب مخالطته فيعتقد صحة العدوى فيقع

جسکی نفی ہو چکی ہے پھر وہ شخص یہ وہم راسخ کرے کہ یہ مرض مخالطت سے پیدا ہوا ہے پھر عدوی کی حقیقت کا معتقد ہو کر گناہ میں

في الحرج فامر بتجنبه حسما للمادة والله اعلم هذا كلام الشيخ في الشرح

پڑ جاویگا پس اسواسطے یکسو ہونے کا امر فرمایا تاکہ مادہ کٹ جاوے واللہ اعلم شرح میں شیخ کی یہ گفتگو ہے

وقال فيما نقل عنه في حاشية ويدل عليه اكل النبي صلى الله عليه وسلم

اور حاشیہ میں جو شیخ سے منقول ہے یہ کہتا ہے اور یہی صلی اللہ علیہ وسلم کا مجذوم کے ساتھ کھانا

مع مجذوم حيث كان يعلم ان لا يصيب شئ الا باذن الله وكان امنا من

اسی پر دلالت کرتا ہے اسواسطے کہ آنحضرت صلعم یقین سے جانتے تھے کہ بدون اذن الٰہی کے کوئی چیز نہیں ہو سکتی اور حضرت صلعم

ان يقع في مثل هذا الظن لو اصابه مكروه والامر ليس الا لمن لا يجد

اس بات سے مامون تھے کہ اگر کچھ مکروہ پیش آوے تو ایسا گمان کریں اور یہ حکم بھی ایسے شخص کے واسطے ہے کہ اپنے

في نفسه صدق اليقين ويتوهم ان تحرزه نفسه لشئ لو اصابه شقة

دل میں صدق یقین نہیں پاتا اور یہ وہم کرتا ہو کہ اگر کچھ مکروہ پیش آیا تو [illegible] خدشہ آویگا [illegible]

هذا الوجه يبين بالاول التوقي من اسباب التلف وبالثاني التوكل

اس وجہ کے کہ پہلی حدیث سے تلف کے اسباب سے احتراز ثابت ہوتا ہے اور دوسری حدیث سے باوجود اسباب

على الله في مشاركة الاسباب ليثبت بالاول التعرض للاسباب وهو

مشارکت کے اللہ پر توکل ظاہر ہوتا ہے تاکہ اول حدیث سے اسباب سے احتراز ثابت ہووے اور یہہ تو

سنة وبالثاني ترك الاسباب وهو حالة وقال الطيبي في حديث رواه

سنت ہے اور دوسری حدیث سے اسباب کا ترک اور یہہ ایک حالت ہے اور طیبی اس حدیث میں جو عمرو بن شرید

عمرو بن الشريد كان في وفد ثقيف رجل مجذوم فارسل اليه النبي صلى الله

سے روایت کی ہے کہ ثقیف کے قافلہ میں ایک شخص مجذوم تھا سو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

عليه وسلم انا قد بايعناك فارجع رواه مسلم هذا ارشاد الى رخصة من

اسکو کہلا بھیجا کہ تجھسے بیعت ہم نے لیا ہے چلا جا اسکو مسلم نے روایت کیا ہے یہہ کہتا ہے کہ یہہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم

النبي صلى الله عليه وسلم لمن لم يكن له درجة التوكل ان يراعي الاسباب

کی طرف سے رخصت کا ارشاد ہے اس شخص کے حق میں کہ جسکو توکل کا درجہ حاصل نہو کہ وہ اسباب کی رعایت کیا کرے

فان لكل شئ من الموجودات خاصية واثرا اودعها فيه الحكيم جل

کیونکہ موجودات کے تمام اشیاء میں خاصیت اور اثر ہوتا ہے کہ اسکو حکیم جل علا نے انہیں ودیعت

وعلا وقال البغوي قيل الجذام ذو رايحة تسقم من طال صحبته و

رکھا ہے اور بغوی کہتا ہے اور کسیکا قول ہے کہ جذام میں ایک ہوا ہوتی ہے اسکو بیمار کر دیتی ہے جو جذامی کی ہمنشینی اور

مواكلته ومضاجعته وليس من العدوى بل من باب الطب كما يتضرر

ساتھہ کھانا اور ساتھہ سونا بہت اختیار کرے اور عدوی کے قسم سے نہیں ہے بلکہ طبی امر ہے جیسے کہ ناگوار

باكل ما يعاف وشم ما يكره والمقام في مقام لا يوافق هواه وكله باذن

طعام یعنی [illegible] شئی کے کہانے سے اور بدبو سونگھنے سے اور ایسی مکان میں رہنے سے جسکی ہوا موافق مزاج کے نہو ضرر ہوتا ہے اور یہہ سب

الله تعالى وما هم بضارين به من احد الا باذن الله وقال الشيخ

اللہ تعالی کی مشیت سے ہے اور وہ بگاڑ نہیں سکتے کسی کا بغیر اذن اللہ کے اور شیخ امام

الامام الحافظ ابن حجر العسقلاني في شرح نخبة الفكر وجه الجمع

حافظ ابن حجر عسقلانی نخبۃ الفکر کی شرح میں کہتا ہے ان دونوں میں تطبیق کی

بينهما ان هذه الامراض لا تعدي بطبعها لكن الله تعالى جعل مخالطة

وجہ یہہ ہے کہ یہہ امراض [illegible] لیکن اللہ تعالی نے [illegible] بیماری کی

الاحادیث ومن اللہ التوفیق روی انہ کانت قریش فی جدب شدید وضیق
متعارف ہے اور توفیق اللہ ہی سے ہے روایت کرتے ہین کہ قریش سخت کال اور بڑی تنگی مین

عظیم فلما حملت بہ صلی اللہ علیہ وسلم اخضرّت الارض وحملت الاشجار
مبتلا تھے پھر جب حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حمل نے قرار پکڑا تو زمین سرسبز ہوگئی اور درخت بارور ہوگئے

واتاھم الوفد من کل جانب فسمّیت تلک السنۃ التی حمل فیہا رسول اللہ
اور انکو ہر طرف سے فراخی آنی شروع ہوئی سو اس سال کا نام جسمین رسول اللہ صلی اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم سنۃ الفتح والابتہاج وفی حدیث ابن اسحٰق ان آمنۃ
علیہ وسلم کا حمل رہا سنۃ الفتح والابتہاج ہوگیا اور ابن اسحٰق کی حدیث مین ہے کہ آمنہ

کانت تحدث انہا اتیت وانا بین النائمۃ والیقظۃ حین حملت بہ صلعم فقیل
کہا کرتی تھی کہ جب اسکو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا حمل رہا تو مین کچھ سوتی کچھ جاگتی تھی یعنی اونگھتی تھی کہ کوئی آیا اور کہنے لگا کہ

لہا انک حملت بسید ہذہ الامۃ وقالت ما شعرت بانی حملت بہ ولا وجدت
بیشک تجھکو اس امت کے سردار کا حمل ہے اور وہ کہتی ہے مجھکو اس حمل کی خبر نہین تھی اور نہ اسکا کچھ بوجھ

لہ ثقلا ولا وحما کما تجد النساء الا انی انکرت رفع حیضی وقد جاء فی بعض
معلوم ہوتا تھا اور نہ اور کچھ کھانے کی رغبت جیسا کہ عورتون کو ہوتی ہے اتنا تھا کہ حیض بند ہونیکا تعجب کرتی تھی اور بیشک بعضے

الاحادیث مرفوعا انہ قال صلی اللہ علیہ وسلم حملت بی امی کاثقل ما تحمل
مرفوع حدیثون مین آیا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ میری ماں کو میرا حمل سب عورتون کے حمل سے ثقیل تر

النساء وجعلت تشتکی الی صواحباتہا ثقل ما تجد ثم ان امی اُتیت فی منامہا
حمل رہا اور اسنے اپنے بہنون سے اس بوجھ کا جو پاتی تھی شکوہ کرنا شروع کیا پھر میری ماں نے خواب مین دیکھا کہ

ان الذی فی بطنہا نور الحدیث وفیہ ان امہ علیہ الصلوۃ والسلام
اسکے پیٹ مین جو ہے سو نور ہے آخر حدیث تک اور اسی حدیث مین ہے کہ حضرت علیہ الصلوۃ والسلام کی ان کو

وجدت الثقل فی حملہ وفی سائر الاحادیث انہا لم تجد ثقلا وجمع الحافظ
اپنے حمل مین بوجھ معلوم ہوا اور تمام احادیث مین ہے کہ انکو بوجھ نہ معلوم ہوا اُن دونون مین حافظ

ابو نعیم بینہما بان الثقل کان فی ابتداء علوقہا بہ والخفۃ عند استمرار
ابو نعیم نے اس طرح تطبیق دی ہے کہ ابتداء علوق مین تو ثقل تہا اور حمل کی باقی مدت مین خفت تھی

الحمل بہا فیکون علی الحالین خارجا عن المعتاد المعروف وعن
سو ان دونون حالت میں عادت مشہورہ سے برخلاف تھا اور سوالی زکریا

الوحم فسرکہ شدۃ الشہوۃ للحبلی فاعل ۱۲

ابتہاج بالکسر شادو شدن ۱۲ منتخب

علیہ فاخذ المحجہ من الوقوع فی بحر الشرک الخفی جزاہ اللہ تعالیٰ عن امتہ خیر
کے واسطے ہے اور اس سے ممانعت کے واسطے کہ شرک خفی کی دریا میں نہ جاڈوبے اللہ تعالیٰ انکو انکی امت کی طرف سے اچھی سی اچھی

الجزاء واعطاہ الوسیلۃ والفضیلۃ واللواء وصلی اللہ علیہ وسلم وشرف
جزا دیوے اور وسیلہ اور فضیلت اور لوا عطا کرے صلے اللہ علیہ وسلم اور مشرف کرے

وکرم ھذا کلامہ وحیث ختم بالصلوۃ علی النبی علیہ الصلوۃ والسلام
اور مکرم کرے یہہ شیخ کی تقریر ہے اور جو نکہ انہوں نے نبی کی صلوۃ پر کلام ختم کیا تو ہمنے بھی کلام

ختمنا بالکلام واللہ اعلم
درود پر ختم کیا واللہ اعلم

## شہر الربیع الاول
ماہ ربیع الاول

واولی واحق ما یذکر فیہ ذکر مولدہ ووفاتہ صلی اللہ علیہ وسلم وما
اور اسمیں جو مذکور ہوئے تو اولی اور سزاوار ہمیں حضرت کی پیدائش اور وفات کا ذکر ہے صلی اللہ علیہ وسلم اور جو

یتبعہ من الاحکام ونختمہ بذکر رؤیتہ علیہ الصلوۃ والسلام فی المنام
احکام اسکے متعلق ہیں اور ہم اس مہینہ کو حضرت علیہ الصلوۃ والسلام کو خواب میں دیکھنے کے ذکر پر تمام کرینگے

## ففیہ بابان الباب الاول فی مولدہ صلی اللہ علیہ وسلم
سو اسمیں دو باب ہیں پہلا باب حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پیدائش میں ہے

اعلم ایہا المحب الصادق ایدک اللہ بنور الیقین ونور قلبک بذکر سید المرسلین
اے محب صادق خدا تجھکو یقین کے نور سے تائید اور تیرے دل کو سید المرسلین کی یاد سے منور کرے

صلی اللہ علیہ وسلم وعلی آلہ وصحبہ اجمعین انہ لما حملت منہ برسول اللہ
درود خدا کا ان پر اور سلام انکی آل اور تمام یاروں پر یہہ سمجھ لے کہ جب حضرت آمنہ کو رسول اللہ صلی اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم ظہر بحملہ عجائب وحملہ بولادہ غرائب ذکرت فی کتب
علیہ وسلم حمل میں تھے تو اس حمل کے سبب سے عجیب عجیب حال ظاہر ہوئے اور ولادت کے وقت انوکھے حالات پیدا ہوئے جو تاریخ کی کتابوں میں

السیر ووردت بہ الاخبار ونحن اقتصرنا منہ ما یعرف بہ اصل القضیۃ
مذکور ہیں اور حدیثوں میں آئی ہیں اور ہمنے انمیں سے اسی پر اقتصار کیا جسمیں اصل حال معلوم ہو جاوے

واوردنا من الاخبار ما ورد وصح من الطریق المتعارف بہ فی روایۃ
اور حدیثوں میں سے ہم وہی لائے ہیں جو صحیح مروی ہوئے ہیں اسی طور پر جو احادیث کی روایت میں

صلی اللہ علیہ وسلم فنظرت الیه فاذا هو ساجد قد رفع اصبعیه الی السماء
صلے اللہ علیہ وسلم کو جنا پھر میں نے جو انکو دیکھا وہ سجدہ میں تھا اور اپنی دونوں انگلیاں آسمان کی طرف اٹھا رکھی تھیں

کالمتضرع المبتهل ثم رایت سحابة بیضاء قد اقبلت من السماء حتی
جیسے کوئی عاجزی زاری کرتا ہے پھر میں نے ایک سفید ابر دیکھا کہ آسمان کی طرف سے آیا یہاں تک کہ

غشیته فغیبته عنی فسمعت منادیا ینادی طوفوا به مشارق
اسکو ڈھانک لیا پھر میری نظر سے غائب کر دیا پھر میں نے پکارنے والے کو سنا کہ پکارتا تھا کہ اسکو زمین کی مشارق

الارض ومغاربها وادخلوه البحار لیعرفوه باسمه ونعته وصورته
اور مغارب میں پھراؤ اور اسکو دریاؤں میں داخل کرو تاکہ وہ انکو نام سے اور نعت سے اور صورت سے پہچانیں

ویعلمون انه سمی فیها الماحی لا یبقی شیء من الشرک الا محی فی زمنه ثم
اور جان لیں کہ انکا نام ماحی ہے شرک میں سے کچھ باقی نہیں رہیگا مگر انکے زمانہ میں سب مٹ جاویگا پھر

تجلت عنه فی اسرع وقت وروی محمد بن سعد من حدیث جماعة
جلدی سے وہ ابر انپر سے ہٹ گیا اور محمد بن سعد نے ایک جماعت کی حدیث میں جنمیں عطا اور

منهم عطاء وابن عباس ان امنة بنت وهب قالت لما فصل منی تعنی
ابن عباس بھی شامل ہیں روایت کرتا ہے کہ آمنہ بنت وہب نے بیان کیا ہے جب وہ مجھسے جدا ہوے یعنی

النبی صلی اللہ علیه وسلم خرج معه نور اضاء له ما بین المشرق والمغرب
نبی صلے اللہ علیہ وسلم انکے ساتھ ایک نور نکلا کہ مشرق اور مغرب کا بیچ سب روشن کر دیا پھر

وقع الی الارض معتمدا علی یدیه ثم اخذ قبضة من التراب فقبضها ورفع
نبی صلعم زمین پر ہاتھوں کے بل سہارا لگا کر واقع ہوے پھر مٹی کی ایک مٹھی اٹھائی اور اپنا سر

راسه الی السماء وروی الطبرانی انه لما وقع الی الارض وقع مقبوضة اصابع یده
آسمان کی طرف اٹھایا اور طبرانی روایت کرتا ہے کہ حضرت صلعم جب زمین پر آئے تو انگلیاں بند کئے ہوئے

مشیرا بالسبابة کالمسبح بها واخرج احمد والبزار والطبرانی والحاکم
انگشت شہادت سے سبحان اللہ پڑھنے والے کی طرح اشارہ کئے ہوئے آئے اور احمد اور بزار اور طبرانی اور حاکم

والبیهقی عن العرباض بن ساریة ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم
اور بیہقی نے عرباض بن ساریہ سے نقل کیا ہے کہ رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے

قال انی عبد اللہ وخاتم النبیین وان ادم لمنجدل فی طینته وساخبرکم
فرمایا میں اللہ کا بندہ اور نبیوں کا ختم کرنیوالا تھا اور بیشک آدم اپنی مٹی میں پڑے ہوئے تھے اور میں انکی تمکو جلد خبر دونگا

ابی زکریا یحیی بن عائذ بقی صلی اللہ علیہ وسلم فی بطن امہ تسعة اشہر
یحیی بن عائذ سے روایت ہے کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم اپنی ماں کے پیٹ میں پورے نو مہینے رہے

کملا لا تشکو وجعا ولا مغصا ولا ریحا ولا ما یعرض لذوات الحمل من
آمنہ کو نہ تو درد کی شکایت تھی اور نہ نافہ پیچ اور نہ کوئی زحمت اور نہ وہ حال جو حاملہ عورتوں کو

النساء وکانت تقول واللہ ما رایت من حمل ہو اخف منہ ولا اعظم برکۃ
پیش آتا ہے اور یہہ کہا کرتے تھے اللہ کی قسم میں کوئی حمل نہ اس سے زیادہ ہلکا دیکھا اور نہ اس سے برکت میں

منہ ولما تم لہا من حملہا شہران توفی عبد اللہ وقیل توفی وہو فی
زیادہ اور جب اُنکے حمل پر دو مہینے گزرے تو عبد اللہ نے وفات پائی اور کوئی کہتا ہے کہ وفات جب پائی ہے

المہد والراجح المشہور ہو الاول مات فی طریق مکۃ راجعا من المدینۃ
حضرت مہد میں تھے اور غالب اور مشہور پہلی روایت ہے مکہ کے رستہ میں مدینہ سے پھرتے ہوئے مرگئے او

دفن بالابواء وروی ابن نعیم من حدیث ابن عباس قال کانت امہ
ابوار میں مدفون ہوا اور ابن نعیم ابن عباس کی حدیث میں سے روایت کرتا ہے کہتا ہے کہ آمنہ

تحدث وتقول اتانی آت حین مر بی من حملی ستۃ اشہر فی المنام وقال لی
روایت کرتی اور کہتی تہی کہ میرے پاس جب میرے حمل پر چھ مہینے گزر گئے خواب میں کوئی آنیوالا آیا اور کہا

یا آمنۃ انک قد حملت بخیر العلمین فاذا ولدتہ فسمیہ محمدا واکتمی
آمنہ بیشک تجھکو خیر العالمین کا حمل رہا ہے جب تو اسکو جن لے تو اُسکا نام محمد رکھنا اور اپنا حال

شانک قالت ثم لما اخذنی ما یاخذ النساء وذکرت عجائب ما رأت
چھپا رکھنا کہتی ہے پھر جب میرا وہ حال ہوا جو عورتوں کا ہوتا ہے اور اسنے عجیب عجیب حالات جو دیکھے تھے بیان

من الطیور البیض مناقیرہا من الزمرد واجنحتہا من الیاقوت وفی رجال
یعنی سفید رنگ پرندے کہ چونچین زمرد کی اور انکے بازو یاقوت کے اور مرد

ونساء فی الہوی بایدیہم اباریق من فضۃ کشف اللہ عن بصری فرأیت
اور عورتیں ہوا میں اڑتی ہوئی اُنکے ہاتھوں میں چاندی کے چھاگل تو اللہ تعالی نے میری نگاہ پر سے پردہ اٹھا دیا پھر

مشارق الارض ومغاربہا ورایت ثلثۃ اعلام مضروبات علما بالمشرق
مشرق اور مغرب دیکھ لی اور تین نیزے گڑے ہوئے دیکھے ایک نیزہ مشرق میں

وعلما بالمغرب وعلما علی ظہر الکعبۃ فاخذنی المخاض فوضعت محمدا
اور ایک نیزہ مغرب میں اور ایک نیزہ کعبہ کی چھت پر پس اسیوقت مجھکو دردزہ شروع ہوا اور جنے محمد

سنہ ۵۵ ... بیع زحمت بخیر
سنہ ۵۵
ابوار موضع است مابین مکہ و مدینہ مولد امام با قرانہ و مدفن مادر حضرت رسالت پناہ صلے اللہ علیہ وسلم بخیر
سنہ ۵۳
۲
۴

صلی اللہ علیہ وسلم قال یا معشر یہود طلع نجم احمد الذی یولد فی ھذہ اللیلۃ
صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے تو اُس یہودی نے کہا اے جماعت یہود احمد کا ستارہ چمک آیا جو اس رات کو پیدا ہوگا
وعن عائشۃ قالت کان یہودی سکن مکۃ فلما کانت اللیلۃ التی ولد فیہا رسول
اور عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہتی ہیں ایک یہودی مکہ میں رہتا تھا جب وہ رات آئی کہ جس میں رسول اللہ
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال یا معشر القریش ھل ولد فیکم مولود قالوا لا نعلم
صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے تو اُس یہودی نے پوچھا اے جماعت قریش کیا تم میں کوئی بچہ پیدا ہوا ہے انہوں نے کہا ہمکو خبر نہیں
قال انظروا فانہ ولد فی ھذہ اللیلۃ نبی ھذہ الامۃ بین کتفیہ علامۃ فانصرفوا
یہودی نے کہا بھلا دیکھو تو اس واسطے کہ اس رات میں اس اُمت کا نبی پیدا ہوا ہے اُسکے دونوں شانوں کے بیچ میں نشان ہے سو قریش گئے
فسألوا فقیل لہم ولد لعبد اللہ بن عبد المطلب غلام فذھب الیہودی
اور پوچھا پاچھا پس اُنسے کہا کہ عبد اللہ بن عبد المطلب کے بیٹا ہوا ہے پھر وہ یہودی اُنکے ساتھ
معہم الی امہ فاخرجتہ لہم فلما رای الیہودی العلامۃ خر مغشیا علیہ
اُنکی ماں کے پاس گیا جب اُنہوں نے اُنکو دکھایا جب یہودی نے وہ نشان دیکھا تو غش کھا کر گر پڑا
وقال ذھبت النبوۃ من بنی اسرائیل یا معشر قریش اما واللہ لیسطون
اور کہا اے جماعت قریش بنی اسرائیل میں سے نبوت نکل گئی یاد رہے اللہ کی قسم تم پر بڑا ہی غلبہ
بکم سطوۃ یخرج خبرھا من المشرق والمغرب رواہ یعقوب بن سفیان
حاصل ہوگا اُسکی خبر مشرق سے مغرب تک پھیل جاویگی اسکو یعقوب بن سفیان نے اسناد
باسناد حسن کما قالہ فی فتح الباری ومن عجائب ولادتہ ایضا ما روی
حسن سے روایت کیا ہے چنانچہ فتح الباری میں مذکور ہے اور یہ بھی ولادت کے عجائب میں سے ہے جو مروی ہے کہ
من ارتجاج ایوان کسری وسقوط اربعۃ عشر شرفۃ من شرفاتہ وغیض
کسریٰ کا ایوان ہل گیا اور اسکے کنگروں میں سے چودہ کنگرے گر گئے اور طبریہ کا
بحیرۃ طبریۃ وخمود نار فارس وکان لہا الف عام لم تخمد رواہ غیر واحد
دریا خشک ہوگیا اور فارس کی آگ بجھ گئی اور یہ آگ ہزار برس سے کبھی نہیں بجھی تھی اسکو بہت لوگوں نے روایت کیا ہے
وھو مشہور وفی سقوط اربعۃ عشر شرفۃ اشارۃ الی انہ یملک منہم
اور یہ مشہور ہے اور چودہ کنگرے کے گرنے میں یہ اشارہ ہے کہ انہیں سے کنگروں کی گنتی پر
بعدد الشرفات وقد ملک منہم فی اربع سنین عشرۃ وملک الباقون
ملوک ہو جاوینگے اور بیشک اُنمیں سے چار برس کی مدت میں دس ملوک ہوگئے اور باقی کے چار

عن ذلك دعوة ابی ابراهيم وبشارة عيسى ورؤيا امي التي رأت وكذلك

اپنے باپ حضرت ابراہیمؑ کی دعوت اور عیسیٰؑ کی بشارت اور اپنی ماں کے خواب جو آپ نے دیکھے تھے اور نبیوں کی

امهات الانبياء يرين وان ام رسول الله صلى الله عليه وسلم رأت حين

مائیں اسیطرح دیکھا کرتی ہیں اور بیشک رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم کی ماں صاحبہ نے جب آپکو جنا تو

وضعته نورًا اضاء له قصور الشام قال الحافظ ابن حجر صححه ابن حبان

ایک ایسا نور دیکھا کہ ملک شام کے محل ظاہر ہوگئے حافظ ابن حجر کہتا ہے کہ اس حدیث کو ابن حبان نے

والحاكم وله طرق كثيرة والى هذا اشار العباس بن عبد المطلب في شعره

اور حاکم نے صحیح بتایا ہے اور اسکی سند اتنی بہت طرح پر ہیں اور اسی مضمون کیطرف عباس بن عبد المطلب نے اپنے شعر میں اشارہ کیا ہے

حيث قال شعر وانت لما ولدت اشرقت الارض واضاءت بنورك الافق

چنانچہ یہہ کہا ہے اور تو جب پیدا ہوا تو زمین روشن ہوگئی اور تیرے نور سے افق چمک گئی

فنحن في ذلك الضياء وفي النور وسبيل الرشاد نخترق ووجه تخصيص الشام

سو ہم اس روشنی اور نور میں ہدایت کا رستہ چلتے ہیں اور شام کی خصوصیت کی وجہ

بنوره انها دار ملكه كما ذكر كعب ان في الكتب السابقة محمد رسول الله صلى

ورکے ساتھ یہہ ہے کہ شام آپکا دار ملک ہے چنانچہ کعب نے ذکر کیا ہے کہ کتب سابقہ میں ہے کہ محمد رسول اللہ صلے

الله عليه وسلم مولده بمكة ومهاجره بيثرب وملكه بالشام ولهذا اسرى به

اللہ علیہ وسلم کا مولد مکہ میں ہے اور ہجرت کا مقام یثرب یعنی مدینہ میں اور انکا ملک شام میں ہے اور اسی لیے معراج کی شب حضرت

صلى الله عليه وسلم الى الشام الى البيت المقدس كما هاجر قبله ابراهيم عليه

صلے اللہ علیہ وسلم کو شام کیطرف بیت المقدس تک لیگئے تھے جیسے پہلے ابراہیم علیہ السلام نے

السلام الى الشام وبها ينزل عيسى بن مريم وهي ارض المحشر والمنشر وجاء في الحديث

شام کیطرف ہجرت کی تھی اور شام ہی میں عیسیٰ بن مریم اترینگے اور شام ہی حشر و نشر کی زمین ہے اور صحیح حدیث میں

الصحيح عليكم بالشام فانها خيرة الله من ارضه يجتبي اليه خيرته من عباده

آیا ہے کہ شام کو اپنے اوپر لازم کر لو کیونکہ شام تمام زمین میں اللہ کی برگزیدہ ہے اور وہ اسکے برگزیدہ بندوں کو خوب اختیار کر لیتے ہیں

ومن عجائب ولادته صلى الله عليه وسلم ما اخرجه البيهقي وابو نعيم انه

اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے عجائب میں یہہ ہے جو بیہقی اور ابونعیم نے نقل کیا ہے

كان يهودي يسكن مكة للتجارة فلما كانت الليلة التي ولد فيها رسول الله

کہ ایک یہودی تجارت کیواسطے مکہ میں رہتا تھا جب وہ رات آئی جس میں رسول اللہ

جبرئیل ختنہ حین طہر قلبہ قال الذہبی و ہذا منکر فائدۃ اعلم ان

تھا جبرئیل نے ختنہ کیا تھا جب کہ آپکا دل پاک کیا تھا اور ذہبی کہتا ہے یہہ روایت منکر ہے فائدہ سمجھ لے کہ

الختان ہو قطع القلفۃ التی تغشی الحشفۃ من الرجل و قطع بعض الجلدۃ

ختنہ اس چمڑے کا کاٹ ڈالنا ہے جو مردوں کے سر ذکر کو ڈھانکے ہوئے ہوتا ہے اور عورت کا کچھ وہ چمڑا قطع کرنا

التی فی اعلی الفرج من المرأۃ و یسمی ختان الرجل اعذارا بالعین المہملۃ

جو اعلی فرج پر ہوتا ہے اور مردوں کے ختنہ کو تو اعذار کہتے ہیں عین مہملہ

والذال المعجمۃ والراء المہملۃ وختان المرأۃ خفضا بالخاء المعجمۃ

اور ذال معجمہ اور را مہملہ سے اور عورت کے ختنہ کو خفض کہتے ہیں خاء معجمہ

والفاء والضاد المعجمۃ وقد اختلف العلماء ہل ہو واجب او سنۃ فذہب

اور فاء اور ضاد معجمہ سے اور علماء میں یہہ اختلاف ہے کہ ختنہ واجب ہے یا سنت ہے سو اکثر

اکثرہم الی انہ سنۃ ولیس بواجب وہو قول ابی حنیفۃ ومالک و بعض اصحاب

علما کا تو یہہ مذہب ہے کہ سنت ہے واجب نہیں ہے اور ابو حنیفہ رح اور مالک اور بعضے شافعی مذہب علما کا یہی

الشافعی و ذہب الشافعی الی وجوبہ وہو مقتضی قول سحنون من المالکیۃ و ذہب

قول ہے اور خود امام شافعی رح کا مذہب وجوب کا ہے اور یہی مقتضی مالکیوں میں سے سحنون کے قول کا ہے اور بعضے

بعض اصحاب الشافعی الی انہ واجب فی حق الرجال وسنۃ فی حق النساء

شافعی علما کا یہہ مذہب ہے کہ مردوں کے حق میں تو واجب ہے اور عورتوں کے حق میں سنت ہے

واحتج من قال انہ سنۃ بحدیث ابی الملیح بن اسامۃ عن ابیہ ان النبی

اور جو علما سنت کہتے ہیں انکی حجت ابی الملیح بن اسامہ کی حدیث ہے جو اپنے باپ سے روایت ہے کہ نبی

صلی اللہ علیہ وسلم قال الختان سنۃ للرجال مکرمۃ للنساء رواہ احمد فی

صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ختنہ مردوں کے واسطے سنت ہے عورتوں کے حق میں فضیلت ہے اسکو احمد نے اپنی مسند میں

مسندہ والبیہقی واجاب من اوجبہ بانہ لیس المراد بالسنۃ ہنا خلاف

اور بیہقی نے روایت کیا ہے اور واجب کہنے والوں نے یہہ جواب دیا ہے کہ اس حدیث میں سنت سے مراد وہ نہیں جو واجب کے

الواجب بل المراد بہ الطریقۃ واحتجوا علی وجوبہ بقولہ تعالی ان اتبع

مقابل ہوتا ہے بلکہ سنت سے مراد طریقہ ہے اور اسکے وجوب پر اس آیت سے حجت پکڑی ہے کہ چل

ملۃ ابراہیم حنیفا و ثبت فی الصحیحین من حدیث ابی ہریرۃ قال قال

ابراہیم کے دین پر جو یکطرفہ تھا اور صحیحین میں ابو ہریرہ کی حدیث سے ثابت ہے کہتا ہے کہ رسول اللہ

الی خلافة عثمان رض ذکره فی المواهب اللدنیة ومن ذلک ما وقع من زیادة حراسة
عثمان رض کی خلافت تک معلوم ہو گئے اسکو مواہب لدنیہ میں ذکر کیا ہے اور اسی باب سے ہے یہہ جو شہب سے آسمان کی

السماء بالشهب وقطع رصد الشیاطین ومنعهم من استراق السمع وولد صلی الله
نگہبانی زیادہ ہونے لگی اور شیاطین کی کمین گاہ قطع ہو گئی اور بات چورانے سے شیاطین کو ممانعت ہوئی اور حضرت صلی اللہ

علیه وسلم معذورا ای مختونا مسرورا ای مقطوع السرة کما روی من حدیث ابی هریرة
علیہ وسلم معذور یعنی مختون اور مسرور یعنی ناف بریدہ پیدا ہوئے چنانچہ ابوہریرہ کی حدیث میں سے نبی صلی اللہ

عنه صلی الله علیه وسلم وابن عمر عند ابن عساکر وهی الطبرانی فی الاوسط وابو نعیم
علیہ وسلم سے مروی ہے اور ابن عمر کی ابن عساکر کے پاس ہے اور طبرانی اوسط میں اور ابونعیم اور

والخطیب وابن عساکر من طرق عن انس رض ان النبی صلی الله علیه وسلم قال من کرامتی
خطیب اور ابن عساکر نے کئی طریقہ سے روایت کیا ہے انس رض سے روایت ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میرے رب کی طرف سے

علی ربی انی ولدت مختونا ولم یر احد سوءتی وصحح ایضا فی المختارة قال الحاکم
میری بزرگی ہے کہ میں مختون پیدا ہوا اور کسی نے میرا ستر نہیں دیکھا اور اسکو مختارہ میں بھی صحیح کیا ہے حاکم

فی المستدرک تواترت الاخبار انه علیه الصلوة والسلام ولد مختونا ولعله اراد
مستدرک میں کہتا ہے خبریں متواتر ہیں کہ حضرت علیہ الصلوة والسلام مختون پیدا ہوئے اور شاید تواتر

بتواتر الاخبار اشتهارها وکثرتها فی السیر لا من طریق السند المصطلح علیه
اخبار سے کتب سیر میں شہرت اور کثرت مراد ہے نہ سند کا وہ طریقہ مراد ہے جسپر حدیث کے اماموں نے

عند ائمة الحدیث وقد ضعفه بعضهم وبه صرح ابن القیم ثم قال لیس
اصطلاح کر رکھی ہے حالانکہ اسکو بعضوں نے ضعیف کہا ہے اور اسی کی تصریح ابن القیم نے کی ہے پھر کہا ہے کہ یہہ

هذا من خصائصه صلی الله علیه وسلم فان کثیرا من الناس ولد مختونا وفی
یہہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خصائص میں سے نہیں ہے کیونکہ اکثر لڑکے مختون پیدا ہوتے ہیں اور

الوشاح لابن درید قال ابن الکلبی بلغنا ان آدم خلق مختونا واثنی
ابن درید کی وشاح میں ہے کہ ابن الکلبی کہتا ہے ہمنے سنا ہے کہ آدم ع مختون پیدا ہوئے اور آنکے بعد

عشر نبیا من بعده خلقوا مختونین وآخرهم محمد صلی الله علیه وسلم وحکی انه
بارہ اور نبی مختون پیدا ہوئے اور آن میں سے پچھلے محمد صلی اللہ علیہ وسلم ہیں اور حکایت کرتے ہیں

ختنه جده عبد المطلب یوم سابعه وصنع له مادبة وسماه محمدا وقیل ان
انکا ختنہ انکے دادا عبد المطلب نے ساتویں دن کیا تھا اور اس تقریب سے ضیافت کی تھی اور حضرت کا نام محمد کہا اور کوئی کہتا ہے

الجوزي الاتفاق عليه وكذا اختلف ايضا في اي يوم من الشهر فقيل

پر علماء کا اتفاق نقل کیا ہے اور ایسا ہی یہہ بھی اختلاف ہے کہ مہینے بھر مین کونسے دن پیدا ہوئے کوئی کہتا ہے کہ

انه غير معين وانما ولد يوم الاثنين من ربيع الاول من غير تعيين والجمهور

وہ تاریخ معین نہین اتنا ہی ہے کہ ربیع الاول مین پیر کے دن کسی تاریخ مین پیدا ہوئے اور جمہور علماء

على انه يوم معين منه فقيل لليلتين خلتا منه وقيل لثمان خلت

اسپر ہین کہ تاریخ معین ہے سو کوئی کہتا ہے کہ ربیع الاول کی دوسری تاریخ اور کوئی کہتا ہے آٹھوین تاریخ

منه قال الشيخ قطب الدين القسطلاني وهو اختيار اكثر اهل الحديث

شیخ قطب الدین قسطلانی کہتا ہے کہ اکثر اہل حدیث نے یہی تاریخ اختیار کی ہے

ونقل عن ابن عباس وجبير بن مطعم وهو اختيار اكثر من له معرفة

اور ابن عباس اور جبیر بن مطعم سے منقول ہے کہ یہہ تاریخ ان لوگوں مین سے اکثر نے اختیار کی ہے جو کہ اس حال کی

بهذا الشان واختاره الحميدي وشيخه ابن حزم وحكى القضاعي في

دانندہ ہین اور حمیدی اور اسکی استاد ابن حزم نے بھی اختیار کیا ہے اور قضاعی نے

عيون المعارف اجماع اهل السير عليه ورواه الزهري عن محمد بن جبير

عیون المعارف مین اہل تواریخ کا اجماع اسی پر بیان کیا ہے اور یہی زہری نے محمد بن جبیر بن مطعم سے

بن مطعم وكان عارفا بالنسب وايام العرب وقيل لعشر وقيل لاثني عشر وهو

روایت کیا ہے اور محمد نسب اور عرب کے حالات کا دانندہ تھا اور کوئی کہتا ہے دسوین تاریخ اور کوئی کہتا ہے بارھوین تاریخ اور یہی

المشهور وعليه عمل اهل مكة في زيارتهم موضع مولده صلى الله عليه وسلم

مشہور ہے اور اہل مکہ کا عمل موضع مولد صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرنے مین

في هذا الوقت قال الطيبي اتفقوا على انه ولد يوم الاثنين ثاني عشر ربيع

اسوقت ہی پر ہے طیبی کہتا ہے سب نے اتفاق کیا ہے کہ حضرت صلعم پیر کے دن ربیع الاول کی بارھوین تاریخ

الاول انتهى وفي قوله اتفقوا نظر عرف وجهه مما ذكرنا واختلف ايضا

پیدا ہوئے انتہی اور طیبی جو اتفاق کا قائل ہے اسمین نظر ہے چنانچہ اوپر کے ذکر سے معلوم ہوتا ہے جسوقت پیدا ہوئے اسمین

في الوقت الذي ولد فيه والمشهور انه يوم الاثنين وعن قتادة الانصاري

بھی اختلاف ہے اور مشہور یہی ہے کہ پیر کے دن پیدا ہوئے قتادہ انصاری سے روایت ہے کہ

انه صلى الله عليه وسلم سئل عن صيام يوم الاثنين فقال ذلك يوم

حضرت صلی اللہ علیہ وسلم سے کسی نے پیر کے دن کے روزہ کو پوچھا فرمایا یہہ وہ دن ہے

رسول الله صلى الله عليه وسلم اختتن ابراهيم عليه السلام وهو ابن ثمانين
صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ابراہیم علیہ السلام نے اسی برس کی عمر میں موضع

سنة بالقدوم وما روى ابو داود من قوله صلى الله عليه وسلم للرجل
قدوم میں ختنہ کیا تھا اور ابو داود کی اس روایت سے حجت کی ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد تھا اس شخص کے حق میں

الذي اسلم الق عنك شعر الكفر واختتن واحتج القفال على وجوبه بان
جو مسلمان ہوا تھا کہ اپنے سے کفر کا نشان دور کر اور ختنہ کر لے اور قفال ختنہ کے واجب ہونے پر یہہ دلیل لایا ہے کہ

بقاء القلفة يحبس النجاسة ويمنع صحة الصلوة فيجب ازالتها واختلف
پوست ذکر کا باقی رہنا نجاست کو روکتا ہے اور نماز کو فاسد کر دیتا ہے سو اسکا دور کرنا واجب ہے اور اسکے وقت

في وقته فقال القائلون بالوجوب وقته بعد البلوغ لانه محل الوجوب
مین اختلاف ہے سو واجب کہنے والے کہتے ہین کہ ختنہ کا وقت بلوغ کے بعد ہے کیونکہ بلوغ وجوب کا محل ہے

وقال بعض اصحاب الشافعية يجب على الولي ان يختن الصبي قبل
اور بعضے شافعی مذہب یہہ کہتے ہین کہ ولی پر واجب ہے کہ بچہ کا ختنہ قبل

البلوغ والظاهر ان من قال بالسنة فوقته عنده قبل البلوغ لان
البلوغ کر دے اور ظاہر یہہ ہے کہ جو علما سنت بتاتے ہین تو انکے نزدیک ختنہ کا وقت بلوغ سے پہلے ہے اسلیے کہ

ستر العورة واجب فلا يترك للسنة والله اعلم واختلف في عام ولادته
ستر عورت واجب ہے تو سنت کے واسطے ترک نکرنا چاہیے واللہ اعلم اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

صلى الله عليه وسلم فالاكثرون على انها عام الفيل وبه قال ابن عباس
کے سال ولادت میں اختلاف ہے سو اکثر علما تو اس قول پر ہین کہ عام الفیل ہے اور یہی ابن عباس کا قول ہے

ومن العلماء من حكى الاتفاق عليه وقال كل قول يخالفه وهم والمشهور
اور بعضے اس سال کو متفق علیہ بیان کرتے ہین اور یہہ کہتے ہین کہ جو قول اسکے خلاف ہے وہ وہم ہے اور مشہور

انه ولد بعد الفيل بخمسين يوما واليه ذهب السهيلي في جماعة وقيل
یہہ ہے کہ سال فیل کے بعد پچاس روز پیچھے پیدا ہوے اور سہیلی کا مع جماعت یہی مذہب ہے اور کوئی کہتا ہے

بخمس وخمسين حكاه الدمياطي في اخرين واختلفوا ايضا في شهر الذي
پچپن دن پیچھے یہہ دمیاطی اور لوگون کے ساتھ بیان کرتا ہے اور اسمین بھی اختلاف ہے کہ کس مہینہ مین

ولد فيه والمشهور انه الربيع الاول وهو قول جمهور العلماء ونقل ابن
[illegible]

فیکم اهل البیت بثلث خصال نعرفه فقد اتی علی من منها انه طلع
تم مین لے اہل بیت تین خصلت پر ہو جبکو میں جانتا ہوں سو وہ انہیں خصلتوں پر ہو آ گئین ہے ہو کہ اسکا ستارہ

نجم البارحة وانه ولد الیوم وان اسمه محمد رواه ابو جعفر بن ابی شیبة
شب گزشتہ میں طالع ہوا اور وہ آج پیدا ہوا اور یہہ کہ اسکا نام محمد ہے اسکو ابو جعفر بن ابی شیبہ نے روایت کیا ہے

واخرجه ابو نعیم فی الدلائل بسند فیه ضعف وقیل کان مولده علیه
اور ابو نعیم نے اسکو دلائل میں ایسی سند سے نقل کیا ہے کہ اسمین ضعف ہے اور کوئی کہتا ہو کہ حضرت علیہ الصلوۃ و

الصلوة والسلام عند طلوع الغفر وهو ثلثة انجم صغار تنزلها القمر
السلام کی پیدایش غفر کے طلوع کیوقت ہے اور غفر تین ستارے چھوٹے چھوٹے ہیں جنمیں قمر منزل کرتا ہے

وهو مولد النبیین ووافق ذلک من الشهور نیسان وهو برج الحمل
اور نبیوں کی پیدایش کا یہی وقت ہے اور اسکے مطابق ترکی مہینوں میں سے نیسان تھا اور یہہ برج حمل

وکان لعشرین مضت منه وقیل ولد لیلا لما مر من حدیث عائشة رض
اور اس مہینہ میں سے بیسویں تاریخ تھی اور کوئی کہتا ہو رات کیوقت پیدا ہو گیونکہ عائشہ رض کی حدیث گزر چکی ہے

قال الشیخ بدر الدین الزرکشی والصحیح ان ولادته علیه الصلوة والسلام
شیخ بدر الدین زرکشی کہتا ہے اور صحیح یہی ہے کہ حضرت علیہ الصلوۃ والسلام کی پیدایش

کانت نهارا قال واما ما روی من تدلی النجوم فضعفه ابن دحیة
دن میں تھی کہتا ہے اور وہ جو ستارونکا گرنا مروی ہوا ہے اسکو ابن دحیہ نے ضعیف کر دیا ہے

لاقتضائه لیلا قال وهذا لا یصلح ان یکون تعلیلا فان زمان
کیونکہ یہہ تو رات کو ہوتا ہے کہتا ہے اور یہہ علت ٹھیک نہیں ہو سکتی کیونکہ نبوت کے

النبوة صالح للخوارق ویجوز ان یسقط النجوم نهارا انتهی قال العبد
وقت خوارق ہوا ہی کرتے ہیں اور جائز ہے کہ ستارے دن کو ٹوٹے لیکن انتہی عبد الضعیف

الضعیف یحتمل ان یکون سقوط النجوم فی لیلة ولد فی صبیحتها
کہتا ہے کہ یہہ ہو سکتا ہو کہ ستارون کا ٹوٹنا اس رات کو ہوا ہو جسکی صبح کو پیدا ہوئے

والاضافة فی قولهم سقطت النجوم او نزلت الشهب فی لیلة
اور انکے اس قول کی اضافت کہ ستارے ٹوٹے اور شعلے اترے حضرت صلی الله

مولده صلی الله علیه وسلم بهذا المعنی ثم اذا قلنا انه ولد لیلا فلک
علیہ وسلم کی پیدایش کی رات کیطرف اسی اعتبار سے ہو پھر اگر ہم یہہ کہیں کہ حضرت صلعم رات کو پیدا ہوئے تو وہ

۱۲ صراح
شذرن ۱۲ منتخب
خوارق عادت کے بر خلاف امور پیدا ہونے ۱۲
اضافت نسبت کرنا ۱۲ منتخب
شہب جمع شہاب کواکب روشن ۱۲ منتخب

ولدت فيه وانزلت علي فيه النبوة رواه مسلم وهذا يدل على انه ولد

جسمین مین پیدا ہوا ہون اور اسی روز مجھپر نبوت اتری ہے اسکو مسلم نے روایت کیا ہے اور اس سے معلوم ہوتا ہے کہ آنحضرت دن کو

نهارا وفي المسند عن ابن عباس رضي الله عنهما قال ولد صلى الله عليه وسلم

پیدا ہوئے اور مسند مین ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے کہتا ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن

يوم الاثنين واستنبئ يوم الاثنين وخرج من مكة مهاجرا الى المدينة يوم

پیدا ہوئے اور پیر کے دن نبی ہوئے اور پیر کے دن مکہ سے مدینہ کے طرف ہجرت

الاثنين ورفع الحجر يوم الاثنين انتهى وكذا فتح مكة ونزول سورة المائدة

کی اور پیر کے دن حجر اسود کو اٹھایا تمام ہوا اور ایسے ہی مکہ کی فتح اور سورۂ مائدہ کا نزول

يوم الاثنين وقد روي انه ولد عند طلوع الفجر فعن عبد الله بن عمرو بن

پیر کے دن ہوا اور روایت ہے کہ حضرت علیہ السلام طلوع فجر کے وقت پیدا ہوئے پس عبد اللہ بن عمرو بن العاص سے

العاص قال كان بمر الظهران راهب يسمى عيصا من اهل الشام وكان

روایت ہے کہتا ہے کہ مر الظہران مین ایک نصرانی درویش تھا عیص نام شام کا رہنے والا وہ

يقول يوشك ان يولد فيكم يا اهل مكة مولود يدين له العرب ويملك

کہا کرتا تھا کہ تم مین اے مکہ والو ایک لڑکا پیدا ہونے کو ہے کہ عرب اسکا دین قبول کرینگے اور عجم کا

العجم وهذا زمانه فكان لا يولد بمكة مولود الا سال عنه فلما كان صبيحة

مالک ہو جاویگا اور اسکا یہی وقت ہے پھر وہ راہب جب مکہ مین کوئی لڑکا پیدا ہوتا تو اسکا حال پوچھا کرتا پھر جب اس

اليوم الذي ولد فيه رسول الله صلى الله عليه وسلم اخرج عبد المطلب

دن کی صبح کا وقت آیا جسمین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے تو عبد المطلب روانہ ہوا

حتى اتى عيصا فنادى فاشرف عليه فقال له عيص كن اباه فقد ولد

یہانتک کہ عیص کے پاس پہنچا پھر اسکو پکارا اسنے جھانکا پھر عیص نے کہا تو اسکا مربی ہو جا بیشک تم مین

فيكم ذلك المولود الذي كنت احدثكم عنه يوم الاثنين ويبعث يوم

وہی لڑکا جسکا مین ذکر کیا کرتا تھا پیر کے دن پیدا ہوا ہے اور پیر کے دن

الاثنين ويموت يوم الاثنين قال فولد لي الليلة مع الصبح مولود قال

نبی ہوگا اور پیر کے دن وفات پاویگا عبد المطلب نے کہا میرے ہان آج کی رات صبح کے وقت لڑکا پیدا ہوا ہے راہب نے

فما سميته قال محمدا قال والله لقد كنت اشتهي ان يكون هذا المولود

کہا اسکا کیا نام رکھا ہے کہا محمد راہب نے کہا قسم ہے اللہ کی تمہیں میری آرزو تھی کہ یہ مولود

له الاستبشار مبنی ... سانحہ ۱۲ ... ایک موضع کا نام ... ۱۲

كان هذا ابو لهب الكافر الذی نزل القران بذمه جوزی فی النار

اس ابولہب کافر کا جسکی مذمت مین قرآن اترا ہے یہہ حال ہو کہ دوزخ کے اندر اسکا عوض ملا کہ

بفرحه ليلة مولد النبی صلی الله عليه وسلم فما حال المسلم من امته يسرّ

وہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کی شب پیدائش کو خوش ہوا تھا پھر انکی امت کے مسلمانوں کا حال کیا ہوگا جو حضرت

بمولده ويبذل ما تصل اليه قدرته فی محبته صلی الله عليه وسلم لعمری

صلے اللہ علیہ وسلم کی پیدائش سے خوش ہوتے ہین اور انکی محبت مین جہانتک انکی قدرت پہنچتی ہے خرچ کرتے ہین قسم ہے مجھکو اپنی جان کی

انما كان جزاؤه من الله الكريم ان يدخله بفضله العميم جنات النعيم ولا

کہ خدائے کریم کیطرف سے اسکی اور کچھ جزا نہین ہے کہ اسکو اپنے فضل عمیم سے جنت نعیم مین داخل کرے اور

زال اهل الاسلام يحتفلون بشهر مولده صلی الله عليه وسلم ويعملون الولائم

اہل اسلام ہمیشہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کے مہینہ مین محفل کرتے ہین اور کھانے پکاتے ہین

ويتصدقون فی لياليه بانواع الصدقات ويظهرون السرور ويزيدون

اور اس مہینہ کی راتون مین طرح طرح کے صدقات دیتے ہین اور خوشیان مناتے ہین اور اچھے اچھے کار بار مین

فی المبرات ويعتنون بقراءة مولده الكريم ويظهر عليهم من بركاته

زیادتی کرتے ہین اور حضرت صلعم کا مولود شریف پڑھتے ہین اور انپر ہر ایک فضل عمیم کی

كل فضل عميم ومما جرب من خواصه انه امان فی ذلك العام وبشری

برکتین ظاہر ہوتی ہین اور اسکا مجرب خاصہ یہہ ہے کہ وہ اس سال بھر مین امن ہے اور حاجت

عاجلة بنيل البغية والمرام فرحم الله امرءا اتخذ ليالی شهر مولده المبارك

روائی اور مقصود برآری کی بڑی بشارت ہے پس اللہ تعالی اس شخص پر رحم کرے جو مولد مبارک کے مہینہ کی راتون کو

اعيادا ليكون اشد علة علی من فی قلبه مرض وعناد ولقد اطنب ابن

عید بنالے تاکہ اسپر جسکے دل مین مرض اور عناد ہے بڑی سخت علت ہو اور بیشک ابن الحاج نے

الحاج فی المدخل فی الانكار علی ما احدثه الناس من البدع والاهواء

مدخل مین اسپر بڑا ہی انکار کیا ہے جو لوگون نے بدعتین اور ہوا و ہوس اور حرام مزامیر سے

والغناء بالآلات المحرمة عند عمل المولد الشريف فالله تعالی يثيبه

گانا بجانا بروقت عمل مولود شریف کے نکالکر مقرر کرلیا ہے سو اللہ اسکو اسکی نیک نیتی کا

علی قصده الجميل ويسلك بنا سبيل السنة فانه حسبنا ونعم

ثواب دیگا اور ہمکو سنت کے طریق پر چلنے کی عنایت کرے کیونکہ ہمارا کافی اور اچھا

اللیلة افضل من لیلة القدر بلا شبهة لان لیلة المولد لیلة ظهوره
رات لیلۃ القدر سے بلاشبہ بہتر ہے کیونکہ سید البشر کی رات تو حضرت صلے اللہ

صلی اللہ علیہ وسلم ولیلة القدر معطاة له وما شرف بظهور ذات المشرف
علیہ وسلم کے ظہور کی رات ہے اور شب قدر آپ کو عطا ہوئی ہے اور جو چیز کہ بسبب ظہور ذات پاک مشرف

من اجله اشرف مما شرف بسبب ما اعطیه ولان لیلة القدر شرفت بنزول الملائکة
بالذات کی مشرف ہوئی ہو وہ اس چیز سے زیادہ مشرف ہے کہ انکو عطا ہونیسے مشرف ہوئی ہو اور اسلئے کہ شب قدر تو صرف اسلئے مشرف ہے کہ اسمین فرشتے

فیها ولیلة المولد شرفت بظهوره صلی اللہ علیہ وسلم ولان لیلة
اُترتے ہین اور سید البشر کی رات مین حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ظہور کی شرافت ہے اور اسلئے کہ شب

القدر وقع التفضل فیها علی امة محمد صلی اللہ علیہ وسلم ولیلة المولد
قدر کی فضیلت محمد صلے اللہ علیہ وسلم کی امت پر ہے اور سید البشر کی رات

الشریف وقع التفضل فیها علی سائر الموجودات فهو الذی بعثه اللہ
فضیلت تمام موجودات پر ہے پس محمد صلعم وہ ہین کہ آپکو اللہ

تعالی رحمة للعلمین وعمت به نعمته علی جمیع الخلائق من اهل السموات
تعالی نے تمام عالم کی رحمت کیواسطے بھیجا ہے اور اُنکے سبب سے آسمان و زمین کی تمام خلائق پر اسکی نعمت

والارضین ذکر رضاعه صلعم وارضعته صلی اللہ علیہ وسلم ثویبة
پوری ہوئی ہے حضرت صلعم کے دودھ پینے کا ذکر اور حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کو ثویبہ نے

عتیقة ابی لهب اعتقها حین بشرته بولادته صلی اللہ علیہ وسلم
جو ابولہب کی آزاد کی ہوئی لونڈی تھی دودھ پلایا جب ثویبہ نے ابولہب کو حضرت صلعم کی پیدایش کا مژدہ سنایا تو اسکو آزاد کر دیا تھا

وقد رئی ابولهب بعد موته فی النوم فقیل له ما حالك قال فی النار
اور ابولہب کو مرنے کے بعد کسی نے خواب مین دیکھا اس سے پوچھا تیرا کیا حال ہے کہا آگ مین ہون

الا انه خفف عنی کل لیلة اثنین وامص من بین اصبعی هاتین ماء
اتنا ہے کہ ہر پیر کی رات کو مجھپر تخفیف ہو جاتی ہے اور ان دونون انگلیون بیچ سے پانی چوس لیتا ہون

واشار الی راس اصبعه وان ذلك باعتاقی لثویبة عندما بشرتنی
اور اپنی دونون انگلیوں کے سرے کیطرف اشارہ کیا اور یہہ تخفیف اسلئے ہے کہ مینے ثویبہ کو اسوقت کہ مجھکو نبی

بولادة النبی صلی اللہ علیہ وسلم وبارضاعها له قال ابن الجزری فاذا
صلے اللہ علیہ وسلم کی پیدایش کی بشارت سنائی تھی آزاد کردیا تھا اور اسنے حضرت کو دودھ پلایا تھا ابن الجزری کہتا ہے جب

۱۵ اسم مفعول از اعطاء یعنی دادہ شدہ ۱۲
۲ ثویبہ بضم الثاء المثلثة [illegible]
[illegible]
۳ [illegible]
۴ [illegible]

الوكيل ثم تشرف وتسعد بارضاعه الحليمة السعدية قالت حليمة

وکیل ہے پھر حلیمہ سعدیہ اسکے دودھ پلانے سے مشرف اور سعادتمند ہوئی حلیمہ کہتی ہیں

فيما رواه الطبراني والبيهقي وابو نعيم وغيرهم قدمت مكة في زمرة من بني

چنانچہ اسکو طبرانی اور بیہقی اور ابو نعیم وغیرہ نے روایت کیا ہے کہ میں بنی سعد کے زمرہ میں

سعد نلتمس الرضاع في سنة شهباء فقدمت على اتان لي ومعي

مکہ کو چلی ہم ڈھونڈھتے سخت سال میں بچے دودھ پلانے کو تلاش کرتی تھی سو میں اپنی گدھی پر سوار ہو کر آئی اور میرے ساتھ

صبي وشارف لنا لا اجد في ثديي ما يغنيه ولا في شارفنا ما يغذيه

ایک بچہ تھا اور ہمارے پاس اونٹنی کلان تھی نہ میں اپنے پستان میں اتنا پاتی تھی کہ اسکو سیر کروں اور نہ اونٹنی میں اتنا تھا کہ غذا کرے

فوالله ما علمت منا امراة الا وقد عرض عليها رسول الله صلى الله

پھر اللہ کی قسم ہم میں کوئی ایسی عورت معلوم نہیں ہوتی تھی کہ اسپر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

عليه وسلم فتاباه اذا قيل يتيم فوالله ما بقي من صواحبي امراة الا اخذت

پیش نہ کئے گئے ہوں پر وہ انکار کرتی تھی جب کہتی تھی کہ یہ مولود یتیم ہے پھر اللہ کی قسم کہ میرے ساتھیوں میں سے سوا میرے کوئی عورت باقی نہیں رہی کہ

رضيعا غيري فلما لم اجد غيره قلت لزوجي والله اني لاكره ان ارجع

دودھ پلانے کو بچہ نہ لیا پھر جب مجھکو سوا انکے اور نہ ملا تو میں نے اپنے شوہر سے کہا خدا کی قسم مجھے یہ خوش نہیں آتا کہ میں سب ساتھیوں

من بين صواحبي ليس لي رضيع لانطلقن الى ذلك اليتيم فلاخذنه

میں خالی ہاتھ چلوں کہ میرے پاس رضیع نہ ہو میں تو اسی یتیم کی طرف جاتی ہوں اور البتہ اسکو لیتی ہوں

فذهبت فاذا انه مدرج في ثوب ابيض من اللبن يفوح منه المسك

پھر میں گئی پس دیکھوں تو دودھ سے زیادہ سفید کپڑے میں لپٹے ہوئے ہیں انہیں سے مشک کی سی لپٹ چلی آتی ہے

وتحته حريرة خضراء راقد على قفاه يغط فاشفقت ان اوقظه من

اور انکے تلے سبز حریر بچھا ہے چت پڑے سوتے ہیں خراٹے لیتے ہیں ان کا حسن و جمال دیکھ کر مجھکو

نومه لحسنه وجماله فدنوت منه رويدا فوضعت يدي على صدره

شفقت آئی کہ انکو جگاؤں پھر میں آہستہ انکے کچھ پاس گئی اور میں نے اپنا ہاتھ انکے سینہ پر رکھا

فتبسم ضاحكا وفتح عينيه ينظر الي فخرج من عينيه نور حتى دخل

پس انہوں نے ہنستے ہوئے تبسم کیا اور آنکھیں کھول دیں میری طرف دیکھنے لگے تب انکی آنکھوں سے ایک روشنی نکلی یہاں تک کہ

خلال السماء وانا انظر فقبلته بين عينيه واعطيته ثديي الايمن

آسمان کے بیچ میں داخل ہوئی اور میں دیکھتی تھی پس میں نے انکی دونوں آنکھوں کے بیچ بوسہ دیا اور انکو دہنی پستان دی

اِلٰی وَبِتْنَ فَتُرَوِّحُ اَغْنَامُہُمْ جِیَاعًا مَا تَبِضُّ عُنْدَہٗ بِقَطْرَۃِ لَبَنٍ فَتُرَوِّحُ اَغْنَامِیْ شِبَاعًا

جیرا گاہ کو پھر آتی تہیں صبح کو بہوکی ہوتی تہیں دودہ کی بوند نہیں دیتی تہیں اور سیر ہو کر بکریاں دودہ سے

لَبَنًا وَلَمْ تَزَلْ حَلِیْمَۃُ تَعْرِفُ الْخَیْرَ وَالسَّعَادَۃَ وَتَفُوْزُ مِنْہُ بِالْحُسْنٰی وَزِیَادَۃٍ

پر ہوتی تہیں اور حلیمہ ہمیشہ خیر اور سعادت دیکہتی رہی اور خوبیان حاصل کرتی تہی اور بڑہتی تہی

شعر لَقَدْ بَلَغَتْ فِی الْہَاشِمِیِّ حَلِیْمَۃُ ✦ مَقَامًا عَلَا فِیْ ذِرْوَۃِ الْعِزِّ وَالْمَجْدِ

شعر بیشک حلیمہ ہاشمیون میں جاکر ایسے درجہ کو پہنچگئی کہ عزت اور بزرگی کے کنگرہ سے برتر ہے

وَزَادَتْ مَوَاشِیْہَا وَاَخْصَبَ رَبْعُہَا ✦ وَقَدْ عَمَّ ہٰذَا السَّعْدُ کُلَّ بَنِیْ سَعْدٍ

اور اسکے مواشی بڑہ گئی اور اسکا گہر تر وتازہ ہوگیا اور بیشک یہہ سعد ہر ایک بنی سعد سے بزرگ ہوگئی

قَالَ ابْنُ الْجَرَّاحِ رَاَیْتُ فِیْ کِتَابِ التَّرْقِیْصِ لِاَبِیْ عَبْدِ اللّٰہِ مُحَمَّدِ بْنِ الْمُعَلّٰی

ابن الجراح کہتا ہے کہ میں نے ابو عبد اللہ محمد بن المعلی ازدی کی کتاب ترقیص میں

الْاَزْدِیِّ اَنَّ فِیْ شِعْرِ حَلِیْمَۃَ مِمَّا کَانَتْ تُرَقِّصُ بِہِ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

دیکہا ہے کہ حلیمہ کے شعر میں وہ ہیں جنسے حلیمہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو کہلایا کرتی تہی

شعر یَا رَبِّ اِذْ اَعْطَیْتَہٗ فَاَبْقِہٖ ✦ وَاَعْلِہٖ اِلَی الْعُلٰی وَاَرْقِہٖ ✦ وَادْحَضْ اَبَاطِیْلَ

شعر الٰہی اگر تو نے اسکو دیا ہے تو اسکو زندہ رکہہ اور اسکو بلند درجہ پر پہنچا اور ترقی دے اور اسکی کرت باطل

الْعِدٰی بِحَقِّہٖ ✦ وَکَانَتِ الشَّیْمَاءُ اُخْتُہٗ مِنَ الرَّضَاعَۃِ تَحْضُنُہٗ وَتُرَقِّصُہٗ وَتَقُوْلُ

دشمنون کو گرا دے اور حضرت صلعم کی رضاعی بہن شیما نام آنکو گود میں رکہتی اور کہلایا کرتی اور یہہ کہا کرتی

شعر ہٰذَا اَخٌ لِّیْ لَمْ تَلِدْہُ اُمِّیْ ✦ وَلَیْسَ مِنْ نَسْلِ اَبِیْ وَعَمِّیْ ✦ فَدَیْتُہٗ مِنْ مُخْوِلٍ

شعر یہہ میرا بہائی ہے کہ اسکو میری ماں نے نہیں جنا اور نہ میرے باپ اور چچا کی نسل سے ہے میں اسپر اپنے ماموں اور چچا کو

مُعِمِّ ✦ فَاَنْمِہِ اللّٰہُمَّ فِیْمَا تُنْمِیْ وَاَخْرَجَ الْبَیْہَقِیُّ وَالصَّابُوْنِیُّ وَالْخَطِیْبُ وَابْنُ

قربان کرتی ہون یا الٰہی اسکو بڑا کر جیسا تو بڑا کیا کرتا ہے اور بیہقی اور صابونی اور خطیب اور ابن عساکر

عَسَاکِرَ وَغَیْرُہُمْ عَنِ الْعَبَّاسِ بْنِ عَبْدِ الْمُطَّلِبِ قَالَ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ

وغیرہ نے عباس ابن عبد المطلب سے نقل کیا ہے عباس کہتا ہے کہ میں نے عرض کیا یا رسول اللہ صلی اللہ

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ دَعَانِیْ لِلدُّخُوْلِ فِیْ دِیْنِکَ اَمَارَۃُ نُبُوَّتِکَ رَاَیْتُکَ فِی الْمَہْدِ تُنَاغِی

علیہ وسلم تیری نبوت کی نشانی نے مجہکو تیرے دین میں داخل کردیا میں نے تجہکو گہوارہ میں دیکہا کہ چاند سے

الْقَمَرَ وَتُشِیْرُ اِلَیْہِ بِاِصْبَعِکَ فَحَیْثُ اَشَرْتَ اِلَیْہِ مَالَ قَالَ اِنِّیْ کُنْتُ اُحَدِّثُہٗ

باتیں کرتے تہے اور اپنی انگلی سے اسکی طرف اشارہ کرتے تہے پہر آپ نے جدہر اشارہ کیا وہ ادہر کو جہک جاتا فرمایا میں اسسے

شهراً هو وخديجة فوافق ذلك شهر رمضان وقد فهم من بعض

مع حضرت خدیجہؓ کے اعتکاف کرتے تو اتفاقاً ماہ رمضان میں اتفاق ہوا اور بعضی

الكتب انه كان في غار حراء فخرج ذات ليلة فسمع السلام عليك قال

کتابوں سے یہ بھی معلوم ہوتا ہے کہ آپ غار حرا میں تھے سو ایک رات باہر نکلتے ہی یہ سنا السلام علیک فرماتے ہیں

وظننتها فجأة الجن فجئت مسرعاً حتى دخلت على خديجة فقالت

کہ میں نے اسکو جنوں کی جھپٹ خیال کی سو میں جلدی سے خدیجہؓ کے پاس آیا خدیجہؓ نے پوچھا

ما شانك فاخبرتها فقالت ابشر بان السلام خير ثم خرجت مرة اخرى

تمہارا کیا حال ہے میں نے اسکو وہ حال بتلایا خدیجہؓ بولی مژدہ ہو کہ سلام خوب ہوتا ہے پھر میں دوبارہ نکلا دیکھوں تو

فانا بجبرئيل على الشمس جناح له بالمشرق وجناح بالمغرب الحديث

آفتاب کے پاس جبرئیلؑ بیٹھے ہیں ایک بازو مشرق میں ہے اور ایک بازو مغرب میں الخ حدیث تا

الرابعة ليلة الاسراء ويروى خامسة ولا يثبت وقد افردنا في ذلك

چوتھی دفعہ شب معراج کو اور پانچویں دفعہ کی بھی روایت ہے اور ثابت نہیں ہوتی اور ہم نے اسکی تحقیق میں

رسالة والله الحمد وقد وقع في طرق الاحاديث المروية في هذا الباب

جدا رسالہ لکھا ہے اور خدا کا شکر ہے اور اس باب میں جو حدیثیں وارد ہیں انکی بعض روایات میں

انه كان الغسل بماء زمزم وانه كان في طست من ذهب فاستفيد

آیا ہے کہ آپ کا زمزم سے غسل ہوا اور غسل سونے کے طشت میں ہوا اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ

منه ان ماء زمزم افضل واطهر من ماء الجنة والاغتسال وهنا سوال

آب زمزم جنت کے پانی سے افضل اور پاکیزہ ہے اور یہاں یہ سوال ہوا کہ

هل غسل قلبه الشريف في الطست خاصة به او فعل لغيره من الانبياء

آپ کے قلب مطہر کا طشت میں غسل ہونا آپ کی خصوصیات سے ہے یا آپ کے اور انبیاء علیہم السلام

ايضا عليهم السلام اجيب بانه ورد في خبر التابوت والسكينة انه

کے واسطے بھی ہوا ہے جواب یہ ہے کہ تابوت اور سکینہ کی خبر میں آیا ہے کہ

كان فيه الطست الذي غسلت فيه قلوب الانبياء ذكره الطبري

تابوت میں وہ طشت تھا جس میں انبیاء علیہم السلام کے دل دھوئے گئے ہیں اسکو طبری نے ذکر کیا ہے

وعزاه عماد بن كثير في تفسيره لرواية السدي عن ابي مالك عن

اور اسکو عماد بن کثیر نے اپنی تفسیر میں سدی کی روایت سے جو ابو مالک سے وہ

لما نرى من بركته فكلمنا امه وقلنا لو تركته حتى يغلظ فانا نخشى

کیونکہ انکی برکت دیکھتے تھے پھر ہمنے انکی ماں سے گفتگو کی اور ہمنے کہا کاش کہ انکو چھوڑ دے رکھ یہانتک کہ قوی ہوجاویں

عليه وباء مكة ولم نزل بها حتى ردته معنا فرجعنا به فوالله انه

انپر مکہ کی وبا کا ڈر ہے اور ہم یہی کہتے رہے یہانتک کہ انکو ہمارے ساتھ کردیا ہم پھر لے آئے پھر اللہ کی قسم کہ تحقیق ہمارے

بعد مقدمنا بشهرين او ثلثة مع اخيه من الرضاعة لفي بهم لنا

آنے سے دو یا تین مہینے کے بعد رضاعی بھائی کے ساتھ ہمارے گھر کے پیچھے بکریوں

خلف بيوتنا اذا جاء اخوه يشتد فقال ذاك اخي القرشي قد جاءه رجلان

مویشی میں تھے ناگاہ انکا بھائی دوڑتا آیا کہا وہ میرا قریشی بھائی اور بیشک دو شخص

عليهما ثياب بيض الحديث في باب شق صدره الشريف صلى الله عليه وسلم

سفید کپڑے پہنے ہوئے آئے آخر حدیث تک جو در باب شق سینہ شریف کے ہے صلی اللہ علیہ وسلم

فانطلقنا نرده الى امه قبل ان يظهر ما نتخوف حتى قدمنا به الى امه

سو ہم انکو لیچلے تاکہ انکی ماں کے پاس انکو پہنچادیں قبل اسکے کہ جس سے ہم ڈرتے ہیں وہ ظاہر ہو یہانتک کہ ہم انکو انکی ماں کے پاس لیکر آئے

واخبرناها شانه فقالت اخشيتما عليه الشيطان فلا والله ما

اور ہم نے انکا حال کہا وہ بولی کیا تم انپر شیطان کا ڈر سمجھے سو قسم اللہ کی نہیں

للشيطان عليه سبيل وانه لكائن لابني هذا شان **فائدة**

شیطان کو انپر کوئی راہ نہیں ہے اور حال یہ ہے کہ میرے اس بیٹے کی ایک حالت ہونیوالی ہے　فائدہ

كان شق الصدر الشريف المباركة المهدي وغسل قلبه الاطهر

شق سینہ شریف بابرکت مہدی اور انکے پاکیزہ دل کا غسل

صلى الله عليه وسلم اربع مرات الاولى وهو صغير في بني سعد في بهم

صلی اللہ علیہ وسلم چار مرتبہ ہوا ہے پہلے بار جب وہ صغیر سن بنی سعد میں حلیمہ کی

لحليمة والثانية وهو ابن عشر سنين وفي الحديث انه صلى الله عليه

مویشی میں تھے اور دوسری دفعہ جب کہ وہ دس برس کے تھے اور حدیث میں ہے کہ حضرت صلی اللہ علیہ

وسلم قال ان ذلك اول ما ابتدأت به من امر النبوة وكان في الصحراء

وسلم نے فرمایا کہ وہ وقت پہلا ہے امر نبوت کا ابتدا کیا اور آپ جنگل میں تھے

والثالثة عند البعثة وكان صلى الله عليه وسلم نذر ان يعتكف

اور تیسری دفعہ بعثت کے قریب اور حضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے منت مانی تھی کہ ایک مہینے آپ

اسناده مجاهيل وقال ابن كثير انه حديث منكر جدا وسنده مجهول

اسناد میں مجہول راوی ہیں اور ابن کثیر کہتا ہے کہ یہہ حدیث نہایت منکر ہے اور اسکی سند مجہول ہے

وقد جزم بعض العلماء ان ابويه صلى الله عليه وسلم ناجيان وليسا

اور بعضے علما جزم کرتے ہیں کہ حضرت صلے اللہ علیہ وسلم کے ان باپ دونوں ناجی ہیں اور دوزخ

في النار والكلام في ابائه الشريفة طويل والسكوت في هذا الباب

میں نہیں ہیں اور حضرت صلعم کے ان باپ میں بہت گفتگو ہے اور اس باب میں چپ رہنا

احوط ولقد احسن الحافظ شمس الدين بن ناصر الدين الدمشقي حيث

احتیاط کی بات ہے اور بیشک حافظ شمس الدین بن ناصر الدین دمشقی نے کیا خوب کہا ہے یہہ جو

قال شعر حبى الله النبي مزيد فضل على فضل وكان به رؤفا فاحيى

کہا ہے شعر اللہ نے نبی کو بڑی بزرگی پر بزرگی بخشی اور اللہ اسپر مہربان ہے پس انکی

امه وكذا اباه لايمان به فضلا لطيفا فسلم فالقديم بذا قدير

ماں اور ایسے ہی باپ کو زندہ کیا فضل لطیف سے اسپر ایمان لانے کیواسطے پس سلام بھیج سو کہ ذات قدیم اسپر قادر ہے

وان كان الحديث به ضعيفا ولقد اطنب بعض العلماء في الاستدلال

اگرچہ اسکی روایت حدیث ضعیف ہو اور بیشک بعض علما نے ان دونوں کے ایمان لانیکی استدلال میں

لايمانهما فالله تعالى يثيبه الجنة على قصده الجميل فالحذر الحذر من

بڑی گفتگو کی ہے سو اللہ تعالی اسکو اسکے نیک ارادہ پر جنت کا ثواب دیگا بچیو بچیو انکا ناقص بیان کرنے سے

ذكرهما بما فيه نقص لان ذلك يؤذي النبي صلى الله عليه وسلم لان العرف

ڈرتے رہو ڈرتے رہو کیونکہ یہہ ذکر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو ایذا دیتا ہے کیونکہ یہہ عادت

جار بانه اذا ذكر ابو الشخص بما ينقصه او وصف بوصف فيه نقص

جاری ہے کہ جب کسی کے باپ کا ذکر مناقص کے ساتھہ آوے یا عیب کی صفت سے وصف کیا جاوے

تاذى ولده بذكر ذلك له عند المخاطبة وقد قال صلى الله عليه وسلم

تو اسسے ذکر کرنے میں گفتگو کے نزدیک اسکا بیٹا رنج اٹھاتا ہے اور بیشک نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ

لا تؤذوا الاحياء بسبب الاموات وللسيوطي رسائل في اثبات هذا

زندہ آدمیوں کو مردوں کے برا کہنے سے ستایا کرو اور سیوطی کے اس مطلب کے باب میں کئی

المطلب فارجع اليها ثم مات جده عبد المطلب كافله وله مائة وعشرون

رسالے ہیں انکو دیکھ لے پھر حضرت صلعم کے دادا عبد المطلب حضرت کے کفیل تھے ایک سو بیس ۱۲۰ برس کی عمر میں

ابن عباس کذا فی المواهب اللدنیة ولما بلغ صلی الله علیه وسلم اربع
ابن عباس سے کہ لیا ہے اسکو منسوب کیا ہے مواہب لدنیہ میں ایسا ہی ہے اور جب حضرت صلے الله علیه وسلم چار برس
سنین وقیل خمسا وقیل ستا وقیل سبعا وقیل تسعا وقیل اثنی عشرة سنة
کے ہوئے اور کوئی کہتا ہے پانچ برس کے اور کوئی کہتا ہے چھ برس کے اور کوئی کہتا ہے سات برس کے اور کوئی کہتا ہے نو برس کے اور کوئی کہتا ہے بارہ برس
وشهرا وعشرة ایام مات امه بالابواء وقیل بالحجون وفی القاموس
ایک مہینہ اور دس دن کے ہوئے تو ابواء میں حضرت کی والدہ مر گئیں اور کوئی کہتا ہے حجون میں اور قاموس میں ہے
ودار نابغة بمکة فیه مدفن امنة ام النبی صلی الله علیه وسلم واخرج
اور دار نابغہ مکہ میں ہے اسی میں آمنہ ام النبی صلی الله علیه وسلم کا مدفن ہے اور ابن سعد
ابن سعد عن ابن عباس لما بلغ صلی الله علیه وسلم ست سنین خرجت به
ابن عباس سے نقل کرتا ہے جب رسول الله صلی الله علیه وسلم چھ برس کے ہوئے تو آپکی والدہ صاحبہ
امه الی اخواله بنی عدی بن النجار بالمدینة تزورهم ثم رجعت به الی
آنکو ماموؤں بنی عدی بن نجار کی طرف ملنے کو مدینہ لے گئیں پھر مکہ کی طرف لیکر پلٹیں
مکة فلما کانت بالابواء توفیت وقد روی ان امنة امنت به صلی الله
جب ابواء میں آئیں تو مر گئیں اور ایک روایت ہے کہ آمنہ مرنے کے بعد حضرت
علیه وسلم بعد موتها فروی الطبرانی بسنده عن عائشة رضی الله عنها
صلی الله علیه وسلم پر ایمان لائیں سو طبرانی اپنی سند سے عائشہ رضی الله عنہا سے روایت کرتا ہے
ان النبی صلی الله علیه وسلم نزل الحجون کئیبا حزینا فاقام به ماشاء الله
کہ نبی صلی الله علیه وسلم حجون میں رنجیدہ اور ملول پہنچے پھر وہاں جتنی کہ مشیت ایزدی تھی
عز وجل ثم رجع مسرورا قال سالت ربی عز وجل فاحیا لی امی فامنت بی
ٹھہرے پھر خوش ہوتے ہوئے مراجعت کی فرمایا میں نے اپنے رب عز وجل سے مانگا تھا میری خاطر میری ماں کو زندہ کر دیا اور وہ ایمان لائیں مجھ پر
ثم ردها وروی ابو حفص بن شاهین فی کتابه الناسخ والمنسوخ
پھر اسکو پھیر دیا اور ابو حفص بن شاہین نے اپنی کتاب ناسخ و المنسوخ میں ایسا ہی روایت کیا ہے
نحوه وکذا روی من احادیث عائشة ایضا احیاء ابویه صلی الله علیه
ایسے ہی حدیثیں عائشہ رض سے بھی مروی ہیں کہ حضرت صلی الله علیه وسلم کے ماں باپ
وسلم حتی امنا به اورده السهیلی وکذا الخطیب قال السهیلی ان فی
زندہ ہوئے یہانتک کہ حضرت پر ایمان لائے اسکو سہیلی لایا ہے اور ایسے ہی خطیب سہیلی کہتا ہے کہ اسکے اسناد میں

حجون بفتح الحاء کوہ

عليه وسلم مشهورة قال ابن التين ان في شعر ابي طالب هذا دلالة على

عليہ وسلم كى حقيقت مشہور ہے ابن التين كہتا ہے كہ ابو طالب كے اس شعر مين يہہ دلالت ہے كہ ابو طالب

انه كان يعرف نبوة النبي صلى الله عليه وسلم قبل ان يبعث لما اخبره

نبى صلے اللہ عليہ وسلم كى نبوت كو بعثت سے پہلے حق جانتا تھا كيونكہ

به بحيرا بفتح الموحدة وكسر المهملة وسكون المثناة التحتية اخره

اسكو بحيرا بار موحده كى فتح اور حار مهملہ كى كسره اور يار مثناة تحتانيہ كے سكون سے اور آخر مين

راء مقصورة وغيره من شانه وتعقبه الحافظ ابن حجر بان ابن اسحق

راء مهملہ مقصوره يعنى بلا مد ہے وغيره حضرت كا حال كہہ چكے تھے اور اسكے پيچھے حافظ ابن حجر يہہ لايا ہے كہ ابن اسحق نے

ذكر ان انشاد ابي طالب لهذا الشعر كان بعد البعث ومعرفة ابي طالب

يہہ ذكر كيا ہے كہ ابو طالب كا يہہ شعر پڑھنا بعثت كے بعد تھا اور ابو طالب كا

بنبوته جاء في كثير من الاخبار وتمسك بها بعض الشيعة في انه كان

حضرت كى نبوت كو حق جاننا بہت خبرون مين آيا ہے اور بعضے شيعون نے ان خبرون سے يہہ تمسك كيا ہے كہ

مسلما وانه مات على الاسلام وان الحشوية تزعم انه مات كافرا

ابو طالب مسلمان تھا اور اسلام پر مرا ہے اور حشويہ كہتے ہين كہ ابو طالب كافر مرا

واستدلوا لدعواهم بما لا دلالة فيه انتهى كذا في المواهب روى انه

اور اپنے دعوے پر ايسے استدلال لاتے ہين كہ جس سے ثابت نہين ہوتا انتہى يہہ مواہب مين ہے اور روايت ہے كہ

صلعم كان يقول له عند موته يا عم قل لا اله الا الله كلمة استحل لك

حضرت صلعم ابو طالب كے مرتے وقت فرماتے تھے چچا جى لا اله الا الله كلمہ پڑھو تاكہ مين حشر مين تمہارى شفاعت

بها الشفاعة يوم القيمة فلما راى ابو طالب حرص رسول الله صلى الله

قيامت كے دن حلال سمجھون جب ابو طالب نے رسول اللہ صلے اللہ عليہ وسلم كے

عليه وسلم قال له والله يا ابن اخي لولا مخافة قريش اني انما قلتها جزعا

حرص كو ديكھا تو كہا بھتيجے يہہ كہا بيٹے اللہ كى قسم اگر مجھكو قريش كا يہہ خوف نہوتا كہ وہ كہينگے يہہ موت كے

من الموت لقلتها لا اقولها الا لاسرك بها فلما تقارب من ابي طالب

ڈر كے مارے كہا ہے تو البتہ كلمہ پڑھ ليتا مين كلمہ نہين كہتا مگر تيرے خوش كرنے كو جب ابو طالب كا

الموت نظر العباس اليه يحرك شفتيه فاصغى اليه باذنيه فقال

دم نكلنے لگا تو عباس نے اسكو ديكھا كہ ہونٹ ہلاتا ہے تب عباس نے اپنے كان لگا ديئے اور كہا

[illegible]

من سمع منه بعد الاختلاط والله اعلم قال القاضي ابو بكر بن العربي رؤية
بن تو ماسے اختلاط کے بعد سنا ہے واللہ اعلم قاضی ابو بکر بن العربی کہتا ہے کہ حضرت
صلى الله عليه وسلم بصفاته المعلومة ادراك على الحقيقة ورؤيته
صلے اللہ علیہ وسلم کا صفات معلومہ پر دیکھنا ادراک حقیقی ہے اور غیر
على غير صفته ادراك للمثال فان الصواب ان الانبياء لا تغيرهم الارض
صفات معلومہ پر دیکھنا مثال کا ادراک ہے کیونکہ صحیح اور درست یہی ہے کہ انبیا علیہم السلام کو زمین متغیر نہیں کرتی
فيكون ادراك الذات الكريمة حقيقة وادراك الصفات ادراك المثال
پس ذات شریفہ کا دیکھنا تو حقیقی ہے اور صفات کا دیکھنا مثال کا دیکھنا ہے
وقال القاضي عياض يحتمل ان يكون المراد بقوله فقد رآني او فقد
اور قاضی عیاض کہتا ہے یہہ بھی ہو سکتا ہے کہ حضرت کے ارشاد فقد رآنی یا فقد
راى الحق ان من راه على صورته المعروفة في حيوته كانت رؤياه حقا
رای الحق سے یہہ مراد ہو کہ جسنے حضرت صلعم کو اس صورت معلوم پر دیکھا جو حضرت کی زندگی میں تھی تو اسکا دیکھنا برحق ہے
ومن راه على غير صورته كانت رؤيا تاويل انتهى وتعقبه النووي
اور جسنے اور صورت پر دیکھا تو یہہ دیکھنا تاویل کا ہے تمام ہوا اور اسکے بعد نووی
فقال هذا ضعيف والصحيح انه يراه حقيقة سواء كانت على صفته المعروفة
کہتا ہے کہ یہہ قول ضعیف ہے صحیح یہی ہے کہ حضرت کا دیکھنا حقیقی ہی ہوا ہے خواہ کہ صفت معلومہ پر ہو
او غيرها انتهى وتعقبه شيخ الاسلام ابن حجر العسقلاني فقال لم
یا اور صفت پر ہو انتہی اسکے پیچھے شیخ الاسلام ابن حجر عسقلانی کہتا ہے کہ قاضی
يظهر لي من كلام القاضي ما ينافي ذلك بل ظاهر قوله انه يراه حقيقة
کے کلام سے مجھ کو وہ بات معلوم نہیں ہوتی کہ اسکی منافی ہو بلکہ اسکے قول سے یہی ظاہر ہے کہ دونوں حالتوں میں
في الحالين لكن في الاول يكون الرؤيا مما لا يحتاج الى التعبير والثاني
حقیقی دیکھنا ہی ہے اتنا فرق ہے کہ پہلی حالت میں خواب ایسا ہے کہ تعبیر کا محتاج نہیں اور دوسری
مما يحتاج الى التعبير ويلزم من قول من قال انه لا يكون رؤيته
حالت میں تعبیر کی حاجت ہو اور اس شخص کے قول سے جو کہتا ہے کہ حضرت کا خواب میں دیکھنا
الا على صورته المعلومة ان من راه على غير صفته يكون رؤياه من
صرف صورت معلومہ ہی پر ہوتا ہے یہہ لازم آتا ہے کہ جسنے حضرت کو اور صفت پر دیکھا تو اسکا خواب

تعبیر بیان خواب کردن و نمودار آن ۱۲ منتخب

ان الله تعالی وان مکنه فی التصور فی ای صورة اراد فانه لا یمکنه من التصور
اللہ تعالیٰ نے اسکو اگرچہ صورت بنانے کی قدرت دی ہے جس صورت میں چاہے پس اسکو صورت بدلنے میں

فی صورة النبی صلی الله علیه وسلم فذهب جماعة الی ان محل ذلك اذا راه الرائی
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی صورت بنانے کی قدرت نہیں ہے پس ایک جماعت ادھر گئی ہے کہ اسکا محل یہہ ہے کہ جب حضرت کو کوئی دیکھے

علی صورته الکریمة التی کان علیها حتی انه ضیق الامر بعضهم وقال
حضرت کی اصلی صورت پر کہ جسپر زندگی میں تھی یہان بعضی نے اسمین تنگی کی ہے اور کہا ہے کہ

لابد ان یراه علی صورته التی قبض علیها حتی یعتبر عدد الشعرات البیض
ضرور ہے کہ حضرت کو اسی صورت پر دیکھے جسپر وفات کی تھی یہانتک کہ سفید بالون کی گنتی بھی معتبر ہوگی

التی لم تبلغ عشرین شعرة وعن حماد بن زید قال لما کان محمد یعنی ابن
جو کہ بیس بالون تک نہیں پہنچی تھی اور حماد بن زید سے روایت ہے کہتا ہے جب کہ محمد یعنی ابن سیرین

سیرین اذا قص علیه رجل انه رای النبی صلی الله علیه وسلم قال صف لی
موجود تھے اگر کوئی شخص انسے یہہ کہتا کہ مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا ہے تو وہ کہتا مجھسے بیان کر جو

الذی رایته فان وصف له صفة لا یعرفها قال لم تره وسنده صحیح
صورت تونے دیکھی ہے پھر اگر وہ ایسا حلیہ بیان کرتا جسکو محمد بن سیرین نہ جانتا تو کہتا تونے حضرت کو نہیں دیکھا اور اسکی سند صحیح ہے

وقد اخرج الحاکم من طریق عاصم بن کلیب حدثنی ابی قال قلت لابن
اور حاکم عاصم بن کلیب کے واسطے سے نقل کرتا ہے کہ مجھکو میرے باپ نے جو حدیث سنائی کہتا ہے کہ مینے ابن

عباس رایت النبی صلی الله علیه وسلم فی المنام قال صفه لی قال فذکرت
عباس سے کہا کہ مینے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا ہے ابن عباس نے کہا مجھسے حلیہ بیان کر کہتا ہے کہ پھر مینے

الحسن بن علی فشبهته به قال قد رایته وسنده جید لکن یعارضه
حسن بن علی کا ذکر کرکے انکے مشابہہ کر دیا ابن عباس نے کہا بیشک تونے دیکھا ہے اور اسکی سند جید ہے لیکن اسکی معارض

ما اخرجه ابن عاصم من وجه اخر عن ابی هریرة قال قال رسول الله
وہ روایت ہے جو ابن عاصم اور طریق سے نقل کرتا ہے کہ ابو ہریرہ سے روایت ہے کہتا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ

صلی الله علیه وسلم من رانی فی المنام فقد رانی فانی اری فی کل صورة
علیہ وسلم نے فرمایا ہے جسنے مجھکو خواب میں دیکھا پس بیشک دیکھا کیونکہ مین ہر ایک صورت مین نظر آسکتا ہون

وفی سنده ابن التوامة وهو ضعیف لاختلاطه وهو من روایة
اور اسکے سند میں ابن التوامہ ہے اور یہہ شخص ضعیف ہے کہ اسکے حواس مختل ہو گئے تھے اور یہہ روایت اس شخص کی ہے جو

عمره وقد يكون لما خالف ذلك تعبير يتعلق بالرائي كما قال بعض العلماء

پیری کی ہو اور کبھی اسکے برخلاف کوئی تعبیر ہوتی ہے جو دیکھنے والے کے حال سے متعلق ہو چنانچہ تعبیر بعض علما

التعبير ان من راه شيخا فهو غاية سلم ومن راه شابا فهو غاية حرب

کہتے ہیں کہ جسنے آپ کو بوڑھا دیکھا تو یہہ نہایت سلامتی کی تعبیر ہے اور جسنے آپ کو جوان دیکھا تو یہہ لڑائی کی تعبیر ہے

وقال ابو سعيد احمد بن محمد بن نصر من راى نبيا على حاله وهيئته

اور ابو سعید احمد بن محمد بن نصر کہتا ہے جسنے ہمارے نبی کو انکے حال اور ہیئت پر دیکھا

فذلك دليل على صلاح الرائي وكمال جاهه وظفره على من عاداه

تو یہہ دیکھنے والے کی درستی حال اور ترقی جاہ اور دشمنوں پر فتحیابی کی دلیل ہے

ومن راه متغير الحال عابسا مثلا فذلك دليل على سوء حال الرائي وقال

اور جسنے حضرت صلعم کو مثلا متغیر حال ترشرو دیکھا تو یہہ دیکھنے والے کی بدحالی کی دلیل ہے اور عارف

العارف بن ابي جمرة من راه في صورة حسنة فذلك حسن في دين الرائي

ابن ابی جمرہ کہتا ہے جسنے حضرت صلعم کو کسی خوب صورت میں دیکھا تو یہہ دیکھنے والے کے دین کی خوبی ہے

وان كان في جارحة من جوارحه شين او نقص فذلك الخلل في

اور اگر حضرت کے اعضاء شریفہ میں سے کسی عضو میں عیب یا نقصان ہو تو یہہ دیکھنے والے میں

الرائي من جهة الدين قال هذا هو الحق وقد جرب ذلك فوجد على هذا

دین کی طرف سے خلل ہے کہتا ہے یہی حق الامر ہے اور بیشک اسکا امتحان ہوا تو اسی طرح پر

الاسلوب وبه تحصل الفائدة الكبرى في رؤياه حتى يتبين للرائي

پایا اور حضرت کو خواب میں دیکھنے سے بڑا فائدہ حاصل ہوتا ہے یہانتک کہ دیکھنے والے کو یہہ معلوم ہو جاتا ہے کہ

هل عنده من خلل ولا لانه عليه الصلوة والسلام نوراني مثل المراة

آیا میرے اندر کوئی خلل ہے یا نہیں کیونکہ حضرت علیہ الصلوة والسلام مثال صاف مصفی آئینہ کے

الصقيلة ما كان في الناظر اليها من حسن او غيره تصور فيها وفي

نورانی ہیں آئینہ دیکھنے والے میں جو حسن و قبح ہوتا ہے سو ہی آئینہ میں اور اسکی

ذاتها على احسن حال لا نقص فيها وكذلك يقال في كلامه عليه الصلوة

ذات میں اچھی طرح سے کم و کاست نظر آجاتا ہے اور ایسے ہی حضرت صلعم کی خواب کی کلام میں

والسلام في النوم انه يعرض على سنته فما وافقها فهو حق وما

کہا گیا ہے کہ جس کلام کو حضرت کی سنت سے مقابلہ کریں جو کہ سنت سے مطابق ہو وہ حق ہے اور جو مخالف

اضغاث الاحلام ومن المعلوم انه یری فی النوم علی حالة بخلاف حالته
پریشان ہے اور یہ یقینی ہے کہ حضرت خواب میں ایسی حالت پر نظر آویں گے
فی الدنیا من الاحوال اللائقة ولو تمکن الشیطان من التمثل بشیء مما
جو دنیاوی احوال لائقہ سے برخلاف ہوگی اور اگر شیطان کو یہہ قدرت ہو جاوے کہ حضرت کی کسی بات سے
کان علیه او ینسب الیه لعارض عموم قوله فان الشیطان لا یتمثل
جس پر حضور تھے یا انکی طرف منسوب تھی مشابہ ہو جاوے تو بیشک حضرت کے اس عام فرمودہ کے معارض ہو جاوے گا کہ شیطان مجھ سے مشابہ نہیں
بی فالاولی ان ینزه رؤیاه وکذا رؤیا شیء منه او مما ینسب الیه عن
ہو سکتا البتہ اولی یہی ہے کہ حضرت کے خواب میں دیکھنے کو اور ایسے ہی آپ کی کسی شی کو جو حضرت کی طرف منسوب ان تہمات سے پاک اور
ذلك فانه ابلغ فی الحرمة والیق بالعصمة کما عصم من الشیطان فی
صاف کہنا چاہئے کیونکہ یہی حرمت میں بہتر اور عصمت میں لائق تر ہے جیسے کہ بیداری میں شیطان سے
یقظته فالصحیح فی تاویل هذا الحدیث ان مقصوده ان رؤیته فی
محفوظ تھے اب اس حدیث کی صحیح تاویل یہہ ہے کہ مقصود اور مراد یہی ہے کہ حضرت کو دیکھنا
کل حال لیست باطلة ولا اضغاثا بل هی حق فی نفسها ولو رأی علی
کسی حالت میں باطل نہیں ہے اور نہ پریشان خواب ہی بلکہ اپنی ذات میں برحق ہی اگرچہ اور صورت پر
غیر صورته فصورة تلك الصور لیست من الشیطان بل هو من قبل
دیکھا ہووے پس ان صورتوں کی تصویر شیطان کے طرف سے نہیں ہے بلکہ اللہ کی جانب
الله وهذا قول القاضی ابی بکر بن طیب وغیره ویؤیده قوله فقد
سے ہے اور یہہ قول قاضی ابی بکر بن طیب وغیرہ کا ہے اور مؤید اسکا یہہ قول فقد رأى الحق
رأی الحق اشار الیه القرطبی وقال شیخ مشایخنا فی الحدیث الحافظ
اسکی تائید کا یہہ قرطبی نے ادھر اشارہ کیا ہے اور ہمارے حدیث کے استادوں کے استاد حافظ ابن حجر
ابن حجر الهیثمی والصواب کما قدمناه فی رؤیته علیه الصلوة والسلام
ہیثمی کہتے ہیں اور صواب جیسا کہ ہم پہلے کہہ آئے ہیں دربارہ رؤیت نبی علیہ الصلوة والسلام کے
التعمیم علی ای حال رآه الرائی بشرط ان یکون علی صورته الحقیقیة
تعمیم ہے دیکھنے والا کسی حال اور صورت پر دیکھے اس شرط پر کہ رؤیت آپ کی حقیقی صورت پر
فی وقت ما سواء کان فی شبابه او رجولیته او کهولیته او اخر
ہو خواہ کسی وقت کی ہو خواہ جوانی کی یا ادھیڑ پن کی یا

اليقظة لا يتمثل الشيطان بي ووقع عند الاسمعيلي فقد رأني في
مین دیکھا شیطان میری شکل نہین ہوسکتا اور اسمعیلی کی روایت مین سیرانی کی جگہہ فقد رانی فی

اليقظة بدل قوله سيراني ومثله عند ابن ماجة وصححه الترمذي
الیقظۃ ہے اور ایسے ہی ابن ماجہ کی روایت مین ہے اور اسی کو ترمذی نے ابن مسعود کی

من حديث ابن مسعود واختلفوا في تفسير قوله فسيراني في
حدیث سے صحیح کیا ہے اور علمار کو فسیرانی فی الیقظۃ کی تفسیر مین

اليقظة فقال ابن بطال يريد بقوله فسيراني في اليقظة تصديق
اختلاف ہے سو ابن بطال کہتا ہے فسیرانی فی الیقظۃ سے یہہ مراد ہے کہ بیداری مین اس

تلك الرؤيا في اليقظة وصحتها وخروجها على الحق وليس المراد انه
خواب کی تصدیق اور صحت اور برحق ہونا معلوم ہوجاویگا اور یہہ مراد نہین ہے کہ وہ

يراه في الاخرة لانه سيراه يوم القيامة في اليقظة جميع امته من راه في
شخص آخرت مین دیکھہ لیگا کیونکہ قریب ہے کہ حضرت کو قیامت کے دن بیداری مین تمام امت دیکھہ لیگی جس نے

النوم ومن لم يره وقال المازري ان كان المحفوظ فكانما راني في اليقظة
خواب مین دیکھا اور جسنے نہین دیکھا اور مازری کہتا ہے اگر روایت محفوظ فکانما رانی الخ ہے تو اسکے

معناه ظاهر وان كان المحفوظ فسيراني في اليقظة احتمل ان يكون
معنی تو ظاہر ہین اور اگر روایت محفوظ فسیرانی الخ ہے تو یہہ احتمال ہے کہ اپنے

اراد اهل عصره ممن لم يهاجر اليه فانه اذا راه في المنام جعل
زمانہ کے لوگ جو حضرت کے پاس ہجرت کرکر نہین آئے مراد ہون کیونکہ ایسا شخص جب آپکو خواب مین دیکھیگا

ذلك علامة على ان يراه بعد ذلك في اليقظة واوحى الله بذلك
تو یہہ خواب اس بات کی علامت ٹھیرائی جاویگی کہ وہ اسکے بعد بیداری مین دیکھہ لے اور یہہ حضرت

اليه صلى الله عليه وسلم وقيل معناه سيرى تاويل تلك الرؤيا في
صلی اللہ علیہ وسلم پر وحی بھیجی ہوگی اور کوئی کہتا ہے اسکے معنی یہہ ہین کہ قریب ہے کہ اس خواب کی

اليقظة وصحتها واجاب القاضي عياض باحتمال ان يكون رؤياه
تعبیر اور صحت بیداری مین دیکھہ لی اور قاضی عیاض نے یہہ احتمال نکال کر جواب دیا ہے کہ شاید حضرت کو

له في النوم على الصفة التي عرف بها ووصف عليها موجبة لتكرمته
خواب مین دیکھنا اس صفت پر جو معروف ہے اور اس سے موصوف ہین اسکے لئے آخرت مین

خالفها فالخلل فی سمع الرائی فرؤیا الذات الکریمة حقة والخلل انما
مخالف ہے تو دیکھنے والے کی سماعت میں خلل ہے پس ذات شریف کا دیکھنا برحق ہے اور خلل صرف

هو فی سمع الرائی وبصره قال وهذا خیر ما سمعته فی ذلک انتهی قال
دیکھنے والے کی سماعت اور بصارت میں ہے کہتا ہے کہ جو کچھ سُنا ہے اسمیں سے یہہ بہتر ہے انتہی بندۂ

العبد الضعیف اصلح الله حاله سمعت سیدی الشیخ العارف بالله عبد الوهاب
ضعیف خدا اسکے حال کو درست کرے کہتا ہے کہ سُنا میں نے اپنے استاد شیخ خداشناس عبد الوہاب

ابن ولی الله المتقی یقول سمعت سیدی الشیخ العارف بالله علی بن حسام الدین
ابن ولی اللہ پرہیزگار سے سُنا ہے کہ یہہ کہتا تھا کہ سُنا میں نے اپنے استاد شیخ خداشناس علی بن حسام الدین المتقی سے

المتقی یقول جاء من دیار مصر استفتاء صورته ما تقول سادات العلماء
سُنا ہے وہ کہتے تھے کہ مصر کے دیار سے استفتاء آیا تھا اُسکا مضمون یہہ تھا کہ سادات علماء

والعرفاء فی رجل رای فی منامه رسول الله صلی الله علیه وسلم یامره
اور عرفاء اس شخص کے حق میں کیا فرماتے ہیں کہ اُسنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا کہ اُسکو حکم کرتے ہیں

ویقول اشرب الخمر بماذا یعبر ذلک فکتب کل من بلغه شیئا وانحاء
فرماتے ہیں شراب پی لے اسکی تعبیر کیا ہونی چاہیئے سو وہ استفتاء جسکے پاس پہنچا اُسنے کچھ نہ کچھ لکھا اور جو جو تاویلات

من التاویلات والاشارات حتی اذا اتی الشیخ العارف بالله المتبع
اور اشارے سوجھے سو بیان کئے یہانتک کہ وہ استفتا شیخ خداشناس پیرو

المقتدی محمد بن عراق وکان شیخا قویا متبعا فی کمال الاتباع للسنة
اور مقتدی محمد بن عراق کے پاس آیا اور محمد بن عراق شیخ زبردست سنت کی پیروی میں نہایت متبع تھا

کتب فی جوابه ان الرائی قد غلط حسه فانه صلی الله علیه وسلم
اُسکے جواب میں لکھا کہ دیکھنے والے کی سماعت نے غلطی کی کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

قال له لا تشرب الخمر فغلطت حاسته فی قوله انه صلی الله علیه وسلم
تو یہہ اُسسے فرمایا شراب مت پینا سو اُسکی سماعت نے غلطی کی اُسکی سماعت میں یہہ آیا کہ حضرت صلی اللہ علیہ وسلم

یقول اشرب الخمر والله اعلم واعلم انه قد ورد فی حدیث اخر من
فرماتے ہیں شراب پی لے واللہ اعلم اور یاد رکھ کہ ایک اور حدیث میں مسلم کی

روایة مسلم من رانی فی المنام فسیرانی فی الیقظة او فکانما رانی فی
روایت سے آیا ہے جسنے مجھکو خواب میں دیکھا سو وہ قریب ہے کہ بیداری میں مجھکو دیکھیگا یا سو گویا مجھکو بیداری

سلہ سادات جمع سادة و سادة جمع سید معنی پیشوا و مہتر قوم ۱۲

سلہ تاریخ بالضم [illegible] رکت و موضع سخت نزدیک بیشہ و باغ ظاہر شدن چیزے

سلہ [illegible]

يوم القيامة بمزيد خصوصية والله اعلم بالصواب اليه المرجع والمآب
دن بڑی خصوصیت سے دیکھے گا اور اللہ خوب جانتا ہے اور اسی کی طرف پھرنا اور بازگشت ہے

## تذييل في ذكر نبذة من احوال شهر ربيع الآخر

کچھ احوال ماہ ربیع الآخر کے بیان کرنے میں اسکا دامن بنایا ہے

ومما يناسب ان يجعل تلوا وتذييلا لاحوال هذا الشهر المكرم المفضل اعني
اور مناسب بات یہی ہے کہ اس ماہ بزرگ اور متفضل یعنی ماہ ربیع الاول کے احوال کے بعد

شهر ربيع الاول ذكر شهر ربيع الآخر خصنا الله بالفيض الباطن
کچھ ماہ ربیع الآخر کا ذکر اسکا پیرو اور شل دامن کے کیا جاوے بہت تعالیٰ ہم لوگوں کو فیض باطنی اور ظاہری

والظاهر ما فيه من قضية وفات سيدنا ومولانا القطب الفرد
مخصوص کرے اور یہ ذکر کہ اس مہینہ میں سیدنا اور مولانا قطب یگانہ فریادرس

الغوث شيخ الاسلام والمسلمين غوث الثقلين الشيخ محي الدين
شیخ الاسلام اور مسلمانوں کے فریادرس جن و انسان کے شیخ محی الدین بن ابو محمد

ابن ابي محمد عبد القادر الحسني الجيلاني رضي الله تعالى عنه وارضاه
عبد القادر حسنی سید جیلانی مسکن کی وفات کا قضیہ واقع ہوا راضی ہووے اللہ اور راضی کیجیے

عنا وذكر نبذة من الاختلاف في يوم وصوله الى جناب الكريم
ہم کو جیسے اور کچھ ذکر اختلاف کا کہ خداکریم برتر کی درگاہ میں جانے کی تاریخ میں

المتعال والاشارة الى ما هو الارجح فيه من الاقوال فنقول قد ذكر
واقع ہوا اور یہ اشارہ کہ ان مختلف اقوال میں ارجح کون ہے سو ہم کہتے ہیں

في بهجة الاسرار الكتاب المشهور في بيان احوال هذا الشيخ الكريم
مشہور کتاب بہجۃ الاسرار میں جو اس شیخ بزرگ کے احوال میں

المختار برواية الثقات من المشائخ الكبار وبين مصنف هذا
برگزیدہ ہے بڑے بڑے ثقہ مشائخ کی روایت سے یہ مذکور ہے اور اس کتاب کے

الكتاب وبين الشيخ رضي واسطتان فحسب انه مرض في
مصنف میں اور شیخ رضی کے بیچ میں صرف دو ہی واسطے حائل ہیں کہ شیخ موصوف چند روز

رمضان اياما وعنده من المشائخ الشيخ علي بن الهيتي والشيخ
رمضان [illegible] اور مشائخ میں سے شیخ علی بن ہیتی اور شیخ

شیخ الامام الاجل نور الدین ابی الحسن ابن علی بن یوسف الشافعی [illegible]
مصنف

فی الآخرة وان یراه رؤیة خاصة من القرب منه والشفاعة بعلو

اعزاز کا باعث ہوگا اور حضرت صلعم کی کسی ایسی خاص وضع پر رویت ہوگی جس میں حضرت سے قرب اور علو درجہ کی

الدرجة ونحو ذلك من الخصوصيات قال ولا يبعد ان يعاقب الله بعض

شفاعت ہو اور ایسی ہی کوئی اور خصوصیت پیدا ہو کہتا ہے اور بعید نہیں ہے کہ اللہ تعالیٰ بعض گنہگاروں کو

المذنبين في القيامة بمنع رؤية نبيه صلى الله عليه وسلم مدة وحمله ابن

قیامت میں یہ عذاب دے کہ اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت مدت تک نہ کرنے دے اور ابن ابی جمرہ

ابی جمرة على محمل آخر فذكر عن ابن عباس وغيره انه رأى النبي

نے اسکو اور ہی محمل پر اتارا ہے سو انہوں نے ابن عباس یا اور کسی سے نقل کیا ہے کہ انہوں نے نبی

صلى الله عليه وسلم في النوم فبقي بعد ان استيقظ متفكرا في هذا الحديث

صلی اللہ علیہ وسلم کو خواب میں دیکھا سو وہ جاگنے کے بعد اس حدیث میں سوچتا رہ گیا

فدخل على بعض امهات المؤمنين لعلها خالته ميمونة فاخرجت له

پھر وہ کسی امہات المومنین میں سے کسی کے پاس گیا شاید کہ وہ میمونہ انکی خالہ ہوں سو انہوں نے انکو

المرآة التي كانت للنبي صلى الله عليه وسلم فنظر فيها صورة النبي صلى

وہ آئینہ دکھایا جو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تھا پس اسنے اس آئینہ میں نبی صلی اللہ علیہ

الله عليه وسلم ولم ير صورة نفسه فالحاصل من الاجوبة خمسة

وسلم کی صورت دیکھی اپنی صورت نہ دیکھی پس پانچ طرح کے جواب حاصل ہوئے

وجوه احدها انه على سبيل التشبيه والتمثيل ويدل عليه قوله

ایک تو یہ کہ رویا بسبیل تشبیہ اور تمثیل ہے اس پر حضرت کا یہ قول دلالت کرتا ہے

فكانما رآني في اليقظة ثانيها ان معناه سيرى في اليقظة تأويلها

پس گویا کہ مجھکو بیداری میں دیکھا دوسرا یہ ہے کہ اسکے یہ معنی ہیں کہ بیداری میں دیکھیگا اسکی تعبیر

بطريق الحقيقة ثالثها انه خاص باهل عصره ممن آمن به قبل ان

بسبیل حقیقت دیکھ لیگا تیسرا یہ ہے کہ خاص اسی زمانہ کے لوگوں کے واسطے ہے جو کہ ملاقات سے پہلے ایمان

يراه ورابعها المراد انه يراه في المرآة التي كانت له ان امكنه ذلك

لاچکے تھے اور چوتھا یہ ہے کہ یہ مراد ہے کہ حضرت کو حضرت کے آئینہ میں دیکھ لیگا اگر وہ آئینہ میسر ہوا

قال الشيخ الحافظ ابن حجر وهذا من ابعد المحامل وخامسها انه يراه

شیخ حافظ ابن حجر کہتا ہے اور یہ محمل بعید تر ہے اور پانچواں یہ ہے کہ قیامت کے

لغه استیقاظ بیدار شدن ۱۲ منه

لغه المرآة بمعنی آئینہ کو دیکھنا ۱۲ منه

لغه تشبیه مانند کردن ...

الجمعة سلخ جمادى الاخر من سنة ستين وخمسمائة وهو يتكلم

آخر روز جمادی الاخر کی پچھلی تاریخ سنہ پانسو ساٹھ میں بیٹھے ہوے تھے اور وہ باتیں کرتے تھے

فجاء شاب حسن الصورة وجلس الى الشيخ وقال السلام عليك

کہ ایک جوان خوبصورت آگیا اور شیخ کے پاس بیٹھ گیا اور کہا السلام علیک

يا ولى الله انا شهر رجب جئتك اهنيك وما قدر ان يكون فى

اے اللہ کے ولی میں ماہ رجب ہوں میں آپکے پاس مبارکباد دینے آیا ہوں کہ میری امت کے اندر

سوء عام على الناس قال فلم ير الناس فى شهر رجب ذلك الا خيرا فلما

لوگوں کے کوئی برائی علی العموم مقدر نہیں ہے راوی کہتا ہے سو لوگوں نے اس ماہ رجب میں سوائے خیر خوبی کے کچھ نہ دیکھا جب

كان يوم الاحد سلخه جاء رجل كريه المنظر ونحن ايضا عنده فقال له

اتوار کا دن اسکا آخر ہوا تو ایک شخص بد صورت آیا اور ہم بھی انکے پاس موجود تھے کہا

السلام عليك يا ولى الله انا شهر شعبان جئتك وقد قدر فى ان

السلام علیک اے ولی اللہ کے میں ماہ شعبان ہوں میں آپکے پاس آیا ہوں اور بیشک میری امت کے اندر یہ مقدر ہو گیا

يكون فناء ببغداد وغلاء بالحجاز وسيف بخراسان وكان كما قال

کہ بغداد میں فنا یعنی وبا اور حجاز میں قحط اور خراسان میں تلوار یعنی خونریزی ہو گی اور وہی ہوا جو کہا تھا

قلت فبهذه الرواية يكون عرسه تاسع ربيع الاخر وهذا هو الذى

میں کہتا ہوں پس اس روایت کے موافق انکا عرس ربیع الآخر کی نویں تاریخ ہونا چاہیئے اور یہ وہ تاریخ ہے جس

ادركنا عليه سيدنا الشيخ الامام العارف الكامل الشيخ عبد الوهاب

پر ہمنے اپنے پیشوا شیخ مقتدا خدا شناس کامل شیخ عبد الوہاب

القادرى المتقى المكى فانه قدس سره كان يحافظ فى يوم عرسه

قادری پرہیزگار مکہ والے کو پایا ہے یہ شیخ قدس سرہ عرس کے دن کے لیے یہی تاریخ کو

هذا التاريخ اما اعتمادا على هذه الرواية او على ما راى من شيخه

نگاہ رکھتا تھا یا تو اسی روایت کے اعتماد پر یا اس سبب کہ اپنے پیر شیخ

الشيخ الكبير على المتقى او من غيره من المشائخ وقد اشتهر فى ديارنا

بزرگ علی متقی کو یا کسی اور شیخ کو دیکھا ہو اور ہمارے ملک میں

هذا اليوم الحادى عشر وهو المتعارف عند مشائخنا من اهل الهند

آجکل گیارھویں تاریخ مشہور ہے اور یہی تاریخ انکی اولاد کے ہندی مشایخوں کی

ابو النجیب عبد القاهر السهروردی والشیخ ابو الحسن الجوسقی وغیرهم
ابو النجیب عبد القادر سہروردی اور شیخ ابو الحسن جوسقی اور اور

من المشائخ فجاءه شخص بهی السمت علیه وقار فقال السلام علیك
شائخ موجود تھے سو انکے پاس ایک شخص حسین صورت باوقار حاضر ہوا اور کہا السلام علیک

یا ولی الله انا شهر رمضان جئتك اعتذر الیك مما قدر علیك
اے ولی اللہ کے مین ماہ رمضان ہون مین آپکے پاس اس بات کا عذر کرنے آیا ہون جو آپکے لئے میری مدت مین

فی واودعك فهذا اخر اجتماعی بك ثم انصرف فمات الشیخ لیلة
مقدر ہوچکا ہے اور مین آپکو رخصت کرتا ہون یہہ میرا آپکے پاس آنا آخری ہے پھر وہ چلا گیا پس شیخ ہفتہ کی رات کو

السبت التاسع من ربیع الاخر من السنة الثانیة ولم یدرك رمضان
ربیع الآخر کی نوین تاریخ دوسرے سن مین مر گئے اور دوسرا رمضان نہ پایا

اخر انتهی ولقد ذکروا فی مناقبه انه کان تاتی الیه الشهور
انتہی اور بیشک مشائخ نے انکے مناقب مین ذکر کیا ہے کہ انکے پاس مہینے چاند دکھائی دینے سے

قبل ان تهل فان کان فی قدر الله تعالی ان یکون فیه نقمة وسوء
پہلے آیا کرتے تھے اگر تقدیر الٰہی سے اس مہینہ مین کچھہ عقوبت اور برائی ہوتی تو

جاء فی صورة منکرة وان کان فی قدر الله تعالی نعمة وخیر جاء
وہ مہینہ ناپسند صورت مین آتا تھا اور اگر تقدیر الٰہی سے نعمت اور خوبی ہوتی تو جمیل

فی صورة جمیلة فقد ذکر فی بهجة الاسرار وفی خلاصة المفاخر
صورت مین آتا تھا پس بیشک بہجة الاسرار اور خلاصة المفاخر

فی مناقب الشیخ عبد القادر تالیف الشیخ العالم العارف الامام
فی مناقب شیخ عبد القادر مین جو شیخ عالم عارف پیشوا عبد اللہ

عبد الله الیافعی وتکملة کتاب روضة الریاحین انه اخبر المشائخ
یافعی کی تصنیف اسکی کتاب روضة الریاحین کا تکملہ ہے مذکور ہے کہ کئی مشائخ نے

وفیهم ابنه سید السادات سیف الدین عبد الوهاب قالوا کنا
جنمین اسکا بیٹا سید السادات سیف الدین عبد الوہاب بھی داخل ہے خبر دی ہے کہتے ہین کہ ہم

جلوسا عند شیخنا الشیخ محی الدین عبد القادر الجیلانی اخرها
اپنے پیر شیخ محی الدین عبد القادر جیلانی کے پاس جمعہ کے دن

قلت قد سألت عن ذلك شيخنا الامام عبد الوهاب المتقي المكي فأجاب

میں کہتا ہوں یہی بات میں نے اپنے استاد و پیشوا عبد الوہاب متقی کی سے پوچھی تھی سو انہوں نے جواب دیا

بأن ذلك من طرق المشائخ وعاداتهم ولهم في ذلك نيات قلت كيف

کہ یہ مشائخ کے طریقے اور انکے عادات ہیں اور انکی اسمیں کچھ نیتیں ہیں میں نے پھر پوچھا کہ

تعيين ذلك اليوم دون سائر الايام فقال الضيافة مسنونة على

اس دن کو چھوڑ کر کیونکر معین ہوگیا سو جواب دیا کھانا کھلانا تو مطلقا مسنون ہے پس

الاطلاق فاقطعوا النظر عن تعيين اليوم وله نظائر كمصافحة بعض

دن کے تعیین سے قطع نظر کرو اور اسکے لئے نظیریں ہیں جیسے نماز کے بعد

المشائخ بعد الصلوة وكالاكتحال يوم عاشوراء فانه سنة على الاطلاق

بعضے مشائخ کا مصافحہ کرنا اور جیسے محرم کی دسویں تاریخ سرمہ لگانا پس سرمہ لگانا مطلق تو سنت ہی

وبدعة من جهة الخصوصية ثم قال وقد ذكر بعض المتأخرين

اور خصوصیت کی رو سے بدعت ہے پھر یہ کہا کہ مغرب کے مشائخ میں سے

من مشائخ المغرب ان اليوم الذي وصلوا الى جناب العزة وحظائر

بعض متاخرین نے ذکر کیا ہے کہ جس دن کہ وہ درگاہ الہی میں اور جنت میں پہنچے اس روز

القدس يرجى فيه من الخير والبركة والنورانية اكثر واوفر من

خیر اور برکت اور نورانیت کی امید اور دنوں کی بہ نسبت زیادہ تر ہوتی ہے

سائر الايام ثم اطرق مليا ثم رفع راسه فقال لم يكن في زمن السلف

پھر استاد نے بڑی دیر تک سر نگوں کیا پھر سر اٹھا کر کہا اگلے زمانہ میں تو یہ

شيء من ذلك وانما هو من مستحسنات المتأخرين والله اعلم

کچھ بھی نہیں تھا یہ تو متاخرین کا مستحسن کیا ہوا ہے والله اعلم

## شهر رجب

ماہ رجب

في القاموس رجب فلانا هابه وعظمه رجبا ورجوبا ورجبه وارجبه

قاموس میں ہے رجب فلانا اسکو ڈرایا اور اسکی تعظیم کی رجبا اور رجوبا اور رجبه بھی بولتے ہیں جیسا ارجبه

ومنه رجب لتعظيمهم اياه والجمع ارجاب ورجوب ورجبات محركة

اور رجب اس سے لیا ہے کیونکہ عرب اسکی تعظیم کیا کرتے تھے اور جمع ارجاب اور رجوب اور رجبات ہے جیم کی حرکت سے

من اولاده رح كذا ذكر شيخنا وسيدنا السيد البهي الرضي الوضي

ابو المحاسن السيد الشيخ موسى الحسني الجيلاني بن الشيخ الكامل

العارف المعظم المكرم ابي الفتح الشيخ حامد الحسني الجيلاني نقلا

من اوراد القادرية تصنيف المخدوم الاعظم الاكرم الامجد الافخم

ولي الله بالاتفاق الذي يقال له المخدوم الثاني والشيخ عبد القادر

الثاني قدس روحه مما نقل فيها عن ابائه الكرام رحمة الله

عليهم اجمعين وذكر الشيخ الامام عبد الله اليافعي في كتابه

خلاصة المفاخر وفي تاريخه المشهور المسمى بمرآة الجنان ان

وفاته رح في شهر ربيع الاخر من سنة ستين او احدى وستين وخمسمائة

ولم يعين اليوم وذلك اما لعدم علمه بذلك او للاختلاف فيه هنالك

وقد يقال ان وفاته رح في اليوم السابع عشر ولا اصل له والله اعلم

فان قلت هل لهذا العرف الذي شاع في ديارنا في حفظ اعراس

المشايخ في ايام وفاتهم اصل فان كان عندك علم بذلك فاذكر

ستر العیوب علی العباد فلا اصل له ولا هو معقول لان الاتصاف

بندون کے عیبون کا چھپانا سو اسکی کچھہ اصل نہین ہے اور نہ یہہ معقول ہے اسواسطے کہ صفت

بصفة الستارية لا يقتضي الاختصاص بالصمم لان ذلك انما هو

ستاری سے موصوف ہونا کچھہ بہرے ہونے کی خصوصیت کا تقاضا نہین کرتا اسواسطے کہ بہرہ پن سے

في ستر الاقوال فقط والله اعلم ولم نجد في جامع الاصول من واحد

صرف اقوال ہی چھپ سکتے ہین واللہ اعلم اور ہم جامع الاصول مین صحاح ستہ مین سے ایک کو بھی

من الصحاح الست حديثا واردا في فضل رجب الا انه قد ذكر في

حدیث جو ماہ رجب کی فضیلت مین آئی ہو نہین پاسکے ان اتنا ہے کہ جامع کبیر مین

الجامع الكبير احاديث في فضله وفضل العمل فيه وهي هذه

کئی حدیثین رجب کی فضیلت اور رجب مین عمل کرنیکی فضیلت مین مذکور ہین اور وہ یہہ ہین

رجب شهر الله وشعبان شهري ورمضان شهر امتي رواه

رجب اللہ کا مہینا ہے اور شعبان میرا مہینا ہے اور رمضان میری امت کا مہینہ ہے اسکو ابو الفتح

ابو الفتح بن الفوارس في اماليه عن الحسن مرسلا ان رجب

ابن الفوارس نے اپنی امالی مین حسن سے مرسلا روایت کیا ہے بیشکہ رجب

شهر عظيم تضاعف فيه الحسنات من صام يوما من كان

عظمت کا مہینہ ہے اسمین حسنات دوگنی ہوجاتی ہین جسنے اسمین ایک دن روزہ رکھا تو وہ

كصيام سنة رواه الرافعي عن سعيد ان رجبا شهر الله ويدعى

ایک روزہ برابر ایکسال کے روزہ رکھنے کے ہے اسکو رافعی نے سعید سے روایت کیا ہے بیشک رجب اللہ کا مہینہ ہے اور اسکو اصم

الاصم وكان اهل الجاهلية اذا دخل رجب يعطلون اسلحتهم

کہتے ہین اور اہل جاہلیت رجب کے آتے ہی اپنے ہتہیار بیکار کر دیتے تھے

ويضعونها فكان الناس يامنون ويامن السبيل ولا يخافون

اور انکو اتار رکھتے تھے پھر سارے لوگ امن مین رہتے اور رستہ محفوظ ہو جاتا تھا

بعضهم بعضا حتى ينقضي رواه البيهقي في شعب الايمان عن

یہانتک کہ وہ گذر جاوے کوئی کسی سے نہین ڈرتا تھا اسکو بیہقی نے شعب الایمان مین عائشہ رض سے

عائشة رض وقال فيه منكر رجب شهر عظيم يضاعف الله فيه

روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ اسکا مرفوع ہونا منکر ہے رجب عظمت کا مہینہ ہے اسمین اللہ تعالی حسنات کو

کم اقتضا مخصصہ [illegible]
[illegible] ع م تعمیم [illegible]
کا شامل [illegible]
ظم باعتبار [illegible]
[illegible] کردن ۱۲

والترجیب ذبح النسائک فیه انتهی وفی النهایة للجزری والترجیب

اور ترجیب رجب مین قربانیان ذبح کرنی انتهی اور جزری کی کتاب نہایہ مین ہے اور ترجیب

التعظیم من رجب فلان مولاه عظمه ومنه شهر رجب لانه کان یعظم

تعظیم کرنی رجیب فلان مولاه سے لیا ہے یعنی فلانے نے اپنے مولا کی تعظیم کی اور اسی سے ماہ رجب لیا ہے کیونکہ اسکی تعظیم ہوتی تھی

ومنه رجب مضر الذی بین جمادی وشعبان اضافوا الی مضر لانهم

اور یہی سے رجب مضر مشہور ہوا ہے وہ مہینا جو دونون جماد اور شعبان کے بیچمین ہے مضر کیطرف اسواسطے نسبت ہوا ہے کہ وہ لوگ

عظموه وقوله بین جمادی وشعبان تاکید لانهم کانوا ینسئون

تعظیم کرتے تھے اور یہہ جو کہا اور جماد اور شعبان کے بیچمین سو تاکید ہے کیونکہ وہ لوگ اسکا ٹلا دیتے تھے

ویؤخرون من شهر الی شهر فیتحول عن موضعه والعتیرة الرجبیة

اور ایک مہینہ سے دوسرے مہینہ کی جگہہ ہٹا دیتے تھے سو وہ اپنی جگہہ سے ٹل جاتا تھا اور یہی عتیرہ قربانی تھی

ذبیحة یذبحونها فی رجب انتهی ویقال له اصم فی القاموس الاصم

کہ رجب مین ذبح کیا کرتے تھے انتهی اور اسکو اصم کہتے ہین قاموس مین ہے اصم

رجب لانه لاینادی فیه یالفلان ویا صباحاه وفی النهایة شهر الله

ماہ رجب ہے اسواسطے کہ نہین یہہ آواز نہین آتی یالفلان یا صباحاه اور نہایہ مین ہے شہر الله

الاصم رجب لا یسمع فیه صوت السلاح لکونه شهرا حراما

الاصم ماہ رجب ہے کیونکہ اسمین ہتیار کی آواز کان مین نہین آتی کیونکہ یہہ ماہ باحرمت ہے

ووصف بوصف الانسان الذی لایسمع مجازا قال العبد المؤلف

کہ مجازاً ایسے انسان کے وصف سے موصوف ہوا ہے جو بہرہ ہو بندہ مؤلف خدا اس سے

عفا الله عنه واما المشهور بین بعض الناس من انه انما یقال

درگزر کرے کہتا ہے یہہ جو بعضے لوگون مین مشہور ہے کہ اس مہینہ کو اصم ہوا ہے

الاصم لانه یصم نفسه یوم القیامة ولا یشهد علی الناس

کہتے ہین کہ قیامت کے روز اپنے آپ کو بہرا بنا لیگا لوگون پر بری گواہی جو کسی نے

ما فعلوا فیه من المعاصی والقبائح ویقول انا اصم لا اسمع

اس مدت مین گناہ اور برائیان کین ہین نہین دیگا اور کہدیگا مین تو بہرہ ہون کچھ نہین

شیئا ولذلک یقال شهر الله لکونه متخلقا بخلقه سبحانه وهو

سنتا اور اسی لئے اسکو شہر الله کہتے ہین کیونکہ الله سبحانه کی عادات سے موصوف ہے یعنی

فی شعب الایمان وقال منکر عن سلمان الفارسی وعن خرشة

بن سلمان فارسی رضی سے روایت کیا ہے اور کہا ہے کہ سلمان فارسی سے منکر ہے اور خرشہ بن حر

بن الحر قال رایت عمر بن الخطاب رضی یضرب اکف الرجال فی صوم

سے روایت ہے کہتا ہے کہ میں نے عمر بن الخطاب رضی کو دیکھا کہ رجب کے روزہ کی بابت لوگوں کے ہاتھوں میں

رجب حتی یضعوها فی الطعام ویقول رجب وما رجب انما رجب

مارتے تھے تاکہ وہ اپنے ہاتھ کھانے میں ڈالیں اور کہتے تھے رجب کیا ہے رجب رجب

شهر تعظمه الجاهلیة فلما جاء الاسلام ترک رواه ابن ابی شیبة

ایک مہینہ ہے کہ جاہلیت میں اسکی تعظیم ہوتی تھی جب اسلام آیا تو تعظیم چھوڑ دی گئی اسکو ابن ابی شیبہ اور طبرانی نے

والطبرانی فی الاوسط وعن ابی قلابة قال فی الجنة قصر لصوام

نے اوسط میں روایت کیا ہے اور ابو قلابہ سے روایت ہے کہتا ہے جنت میں رجب کے روزہ داروں کے

رجب رواه ابن عساکر عن عامر بن شبل الجرمی سمعت رجلا

ایک محل ہے اسکو ابن عساکر روایت کرتا ہے عامر بن شبل جرمی سے روایت ہے کہ میں نے ایک شخص سے سنا

یحدث انه سمع انس بن مالک رضی یقول فی الجنة قصر لا یدخله

بیان کرتا تھا کہ اس نے انس بن مالک رضی سے سنا ہے کہ وہ کہتے تھے جنت میں ایک محل ہے کہ اس میں بجز روزہ داروں

الا صوام رجب رواه ابن شاهین فی الترغیب ان فی الجنة

ماہ رجب کے کوئی نہیں جاویگا اسکو ابن شاہین نے ترغیب میں روایت کیا ہے بیشک جنت میں

نهرا یقال له رجب اشد بیاضا من اللبن واحلی من العسل من صام

ایک نہر ہے اسکو رجب کہتے ہیں دودھ سے زیادہ سفید اور شہد سے زیادہ شیریں جو شخص رجب میں

یوما من رجب سقاه الله من ذلک النهر رواه الشیرازی فی

ایک دن بھی روزہ رکھیگا اللہ تعالی اسکو اس نہر میں سے پلاویگا اسکو شیرازی نے القاب میں

الالقاب ورواه البیهقی فی شعب الایمان عن انس رضی صوم اول یوم

روایت کیا ہے اور بیہقی نے شعب الایمان میں روایت کیا ہے انس رضی سے روایت ہے رجب کی پہلی تاریخ کا

رجب کفارة ثلث سنین والثانی کفارة سنتین والثالث کفارة سنة

روزہ تین برس کے گناہوں کا کفارہ ہو جاتا ہے اور دوسری تاریخ کا روزہ دو برس کا کفارہ ہے اور تیسری تاریخ کا روزہ

ثم کل یوم شهرا رواه ابو محمد الخلال فی فضائل رجب عن

پھر ایک دن کا روزہ ایک مہینہ کا کفارہ ہے اسکو ابو محمد خلال نے رجب کے فضائل میں روایت کیا ہے

الحسنات فمن صام یوما من رجب فکانما صام سنة ومن صام
وہ چند کر دیتا ہی سو جسنے رجب میں سے ایک دن روزہ رکھا گویا اسنے برس بھر روزے رکھے اور جسنے آسمین

فیه سبعة ایام غلقت عنه سبعة ابواب جهنم ومن صام منه
سات دن روزے رکھے تو اسپر دوزخ کے ساتوں دروازے بند ہوجاوینگے اور جسنے اسمین آٹھ

ثمانیة ایام فتحت له ثمانیة ابواب الجنة ومن صام منه عشرة ایام
دن روزے رکھے اُسکے واسطے جنت کے آٹھوں دروازے کھل جاوینگے اور جسنے اسمین دس دن روزے رکھے تو

یسال الله شیئا الا اعطاه ومن صام منه خمسة عشر یوما نادی
اللہ تعالیٰ سے جو مانگیگا سو اللہ عطا کریگا اور جسنے اسمین پندرہ دن روزے رکھے تو آسمان

مناد من السماء قد غفر لك ما مضی فاستانف العمل ومن زاد زاده
سے پکارنیوالا آواز دیگا تیرے سب پہلے گناہ بخشے گئے از سر نو کرلے اور جو شخص زیادہ رکھیگا زیادہ ثواب ہوویگا

وفی رجب حمل الله نوحا فی السفینة فصام رجبا وامر من معه
اور رجب میں اللہ نے نوح کو کشتی پر سوار کیا تھا سو اُسنے رجب کے روزے رکھے تھے اور اپنے ساتھیوں کو بھی

ان یصوموا فجرت بهم السفینة ستة اشهر اخر ذلك یوم عاشوراء
کہ روزہ رکھیں سو کشتی انکو چھ مہینے لئے پھری اس مدت کے تمامی یوم عاشوراء پر ہوئے

واهبط علی الجودی فصام نوح ومن معه والوحش شکرا لله عز وجل
اور کوہ جودی پر اُتر پڑی پھر نوح نے اور اُنکے ساتھیوں نے اور وحش نے اللہ عز وجل کا شکر یہ روزہ رکھا

وفی یوم عاشوراء فلق الله البحر لبنی اسرائیل وفی یوم عاشوراء تاب الله
اور یوم عاشوراء میں اللہ تعالیٰ نے بنی اسرائیل کے واسطے دریا کو متفرق کر دیا اور عاشوراء کے دن اللہ تعالیٰ نے آدم کی

علی آدم وعلی مدینة یونس وفیه ولد ابراهیم رواه الطبرانی عن
اور یونس کے شہر کی توبہ قبول کی اور عاشوراء کے دن ابراہیم پیدا ہوئے اسکو طبرانی نے سعد بن

سعد بن ابی راشد فی رجب یوم ولیلة من صام ذلك الیوم
ابی راشد سے روایت کیا ہے رجب میں ایک دن اور ایک رات ہے جسنے اُس دن روزہ رکھا

وقام تلك اللیلة کان کمن صام الدهر مائة سنة وقام مائة سنة
اور اُس رات میں جاگتا رہا تو وہ ایسا ہے کہ زمانہ میں سو برس روزے رکھے اور سو برس تک شب بیداری کی

وهو لثلث بقین من رجب وفیه بعث الله تعالی محمدا رواه البیهقی
اور وہ رجب کی ستائیسویں تاریخ ہے اور اسی مہینے میں اللہ تعالیٰ نے محمد صلعم کو مبعوث فرمایا اسکو بیہقی نے روایت کیا

لفظ فضل رجب على سائر الشهور كفضل القرآن على سائر الاذكار

لفظ یہ ہیں رجب کی فضیلت تمام مہینوں پر جیسے قرآن کی فضیلت تمام ذکروں پر ہے

وفضل شعبان على سائر الشهور كفضل محمد على سائر الانبياء و

اور شعبان کی فضیلت تمام مہینوں پر جیسے محمد کی فضیلت تمام انبیاء پر ہے اور

فضل رمضان على سائر الشهور كفضل الله على سائر عباده قال

رمضان کی فضیلت تمام مہینوں پر جیسے اللہ کی فضیلت تمام خلق اللہ پر ہے حافظ ابن

الحافظ ابن حجر رواه السلفي واسناده ثقات الا هبة الله السقطي

حجر کہتا ہے کہ اسکو سلفی نے روایت کیا ہے اور اسکی اسناد ثقات ہیں بجز ہبۃ اللہ سقطی کی

فهو الآفة والله اعلم حديث في رجب يوم وليلة من صام ذلك

اور وہی آفت کی جڑ ہے واللہ اعلم اور حدیث ہے کہ رجب میں ایک رات ہے جو اس دن میں روزہ رکھا

اليوم وقام تلك الليلة كان له الاجر كمن صام مائة سنة وهي

اور اس رات کو بیداری کی تو اسکے واسطے ایسا اجر ہے جیسا اس شخص کے واسطے جو سو برس روزے رکھے اور وہ

لثلث بقين وفيه بعث الله محمدا رواه الديلمي عن سلمان فيه

ستائیسویں تاریخ ہے اور اسی میں اللہ نے محمد کو مبعوث کیا اسکو دیلمی نے سلمان سے روایت کیا ہے اسمیں

خالد بن هياج وابن هياج متروك له احاديث مناكير كثيرة

خالد بن ہیاج داخل ہے اور ابن ہیاج متروک ہے اسکی منکر حدیثیں بہت ہیں

والحمل فيه على ابنه خالد فهو الآفة في هذا الحديث وفي فوائد هناد

اور اس حدیث کا حمل اسکے بیٹے خالد پر ہے پس اس حدیث میں وہی آفت کی جڑ ہے اور ہناد نسفی کے

النسفي باسناد منكر عن انس مرفوعا بعثت نبيا في السابع

فوائد میں باسناد منکر انس سے مرفوعا مروی ہے کہ میں رجب کی ستائیسویں تاریخ

والعشرين من رجب من صام ذلك اليوم ودعا عند افطاره كانت

نبوت کے ساتھ مبعوث ہوا جس نے اس تاریخ میں روزہ رکھا اور افطار کیوقت دعا مانگی تو

كفارة عشر سنين وفي جزء ابي معاذ الشاه المروزي في فضائل

دس برس کا کفارہ ہوجاویگا اور معاذ الشاہ مروزی کے پارہ کتاب میں جو رجب کے فضائل

رجب لعبد العزيز الكتاني من طريق ضمرة عن ابن شوذب عن مطر

میں تصنیف عبد العزیز کتانی کی ہے ضمیرہ کے طریق پر ابن شوذب سے وہ مطر

سلیمان بن عبد الرحمن ... صدوق عابد من السابعة مات سنة سبع وخمسين ۱۲ تقریب التہذیب

ابن عباس رضی فی رجب لیلۃ یکتب للعامل فیہا حسنات مائۃ سنۃ وذلک

ابن عباس رضی سے روایت ہے کہ رجب میں ایک رات ہے جس رات میں عبادت کرنیوالے کیواسطے سو برس کی حسنات لکھی جاتی ہیں اور وہ

لثلاث بقین من رجب فمن صلے فیہ اثنتی عشرۃ رکعۃ یقرأ فی کل رکعۃ فاتحۃ الکتاب

رات ستائیسویں رجب کی ہے جسنے اس رات میں بارہ رکعت نفل اس طرح پڑھیں کہ ہر رکعت میں سورہ فاتحہ پڑھے

وسبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر مائۃ مرۃ ولیستغفر

اور سبحان اللہ والحمد للہ ولا الہ الا اللہ واللہ اکبر سو دفعہ اور استغفر

اللہ مائۃ مرۃ ویصلے علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم مائۃ مرۃ ویدعو

اللہ سو دفعہ اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم پر درود سو دفعہ پڑھے اور اپنے واسطے

لنفسہ ما شاء من امر دنیاہ واٰخرتہ ویصبح صائما فان اللہ تعالی

دنیا اور آخرت کی جو چاہے سو دعا مانگے اور صبح کو روزہ رکھے تو اللہ تعالی بیشک

یستجیب دعاءہ الا ان یدعو فی معصیۃ رواہ البیہقی فی شعب الایمان

اُسکی دعا قبول کریگا مگر اُس صورت میں نہیں کہ معصیت کی دعا مانگے اسکو بیہقی نے شعب الایمان میں ابان سے

عن ابان عن انس وقال ھو اضعف من الذی قبلہ وعن انس ان رسول

اور وہ انس رض سے روایت کرتا ہے اور کہتا ہے کہ وہ اپنی پہلی والی سے ضعیف تر ہے اور انس رض سے روایت ہے کہ رسول

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا دخل رجب قال اللہم بارک لنا فی رجب وشعبان

اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رجب آتا تو یہ دعا فرماتے الہی رجب اور شعبان میں ہمارے واسطے برکت دے

وبلغنا رمضان رواہ ابن عساکر فی تاریخہ وابن النجار وزاد ابن عساکر وکان اذا کانت لیلۃ

اور رمضان تک ہمکو پہنچا دے اسکو ابن عساکر نے اپنی تاریخ میں اور ابن النجار نے روایت کیا ہے اور ابن عساکر نے اتنا بڑھایا ہے اور رسول صلعم

الجمعۃ قال ھذہ لیلۃ غراء ویوم الجمعۃ یوم ازھر وفی تنزیہ الشریعۃ

جمعہ آتی تو فرماتے کہ یہ رات روشن سب سے بہتر ہے اور جمعہ کا دن روز شگفتہ ہے اور تنزیہ الشریعۃ میں

فی الاحادیث الموضوعۃ حدیث فضل رجب علی سائر الشہور کفضل

جو بیچ موضوع حدیثوں کے بیان میں ہے یہہ حدیث ہے رجب کی فضیلت تمام مہینوں پر ایسی ہے جیسے قرآن کی

القرآن علی سائر الکلام رواہ الدیلمی عن انس ولم یبین علتہ وفیہ

فضیلت کلام کے تمام انواع پر اسکو دیلمی نے انس رض سے روایت کیا ہے اور وضع کی علت کچھ نہیں بیان کی اور

من لا یعرف وفی تبیین العجب للحافظ ابن حجر ھذا الحدیث بزیادۃ

غیر معروف شخص ہے اور حافظ ابن حجر کی کتاب تبیین العجب میں یہہ حدیث بڑھتی لفظ

عن ابی سعید وفیہ اسمعیل التیمی حدیث رجب شہر اللہ الاصم

ابوسعید سے روایت کیا ہے اس میں اسمٰعیل تیمی داخل ہے حدیث رجب کا مہینہ سنسان

المنتر الذی افردہ اللہ لنفسہ فمن صام فیہ یوما ایمانا واحتسابا

عالی مرتبہ ہے جسکو اللہ نے اپنی ذات کے واسطے چھانٹ رکھا ہے پھر جسنے اس میں ایک دن ایمان و ثواب کی وجہ سے روزہ رکھا

استوجب رضوان اللہ الاکبر وشہر رمضان شہر امتی ترمض

تو وہ اللہ بزرگ کی خوشنودی کا سزاوار ہو گیا اور رمضان کا مہینہ میری امت کا مہینہ ہے اس میں

فیہ ذنوبہم فاذا صام عبد مسلم ولم یکذب ولم یغتب فی فطرہ

انکے گناہ پھونک دیے جاتے ہیں جبکہ کوئی مسلمان روزہ رکھتا ہے اور جھوٹ نہیں بولتا اور نہ غیبت کرتا ہے اور اسکا افطار

طیب خرج من ذنوبہ کما یخرج الحیۃ من سلخہا رواہ الحاکم فی

پاکیزہ ہوتا ہے تو اپنے گناہوں سے ایسا صاف ہو جاتا ہے جیسے سانپ کینچلی ڈالتا ہے اسکو حاکم نے اپنی تاریخ میں

تاریخہ عن ابی سعید فیہ ابوہرون العبدی وعصام بن طلیق

ابوسعید سے روایت کیا ہے اس میں ابوہرون عبدی ہے اور عصام بن طلیق

لیس بشئ قلت لعل الآفۃ ابوہرون فانہم کذبوہ حتی قال

کسی کام نہیں، میں کہتا ہوں شاید کہ آفت ابوہرون ہے کیونکہ انہوں نے اسکو جھوٹا بتایا ہے یہانتک کہ بعضے

بعضہم ہو اکذب من فرعون حدیث عن ابی الدرداء وقد

یہ کہتے ہیں کہ وہ فرعون سے بھی زیادہ جھوٹا ہے حدیث ابوالدرداء سے روایت ہے

سالہ رجل عن صیام رجب فقال سالت عن شہر کانت الجاہلیۃ

اور اس سے کسی شخص نے رجب کے روزوں کا حال پوچھا تھا جواب دیا تو نے اس مہینہ سے پوچھا کہ اہل جاہلیت

تعظمہ وما زادہ الاسلام الا فضلا وتعظیما فمن صام منہ

اسکی تعظیم کرتے تھے اور اسلام نے اسکو سوائے فضل اور تعظیم کے اور کچھ زیادہ نہیں کیا پس جسنے اس میں سے

یوما تطوعا محتسبا بہ ثواب اللہ عزوجل یبتغی بہ وجہ اللہ مخلصا

کسی دن اللہ کا ثواب سمجھکر نفل روزہ رکھا کہ اس سے باخلاص خدا کی جانب مقصود ہو تو

اطفأ صومہ ذلک الیوم غضب اللہ تعالی علیہ واغلق عنہ بابا

اسکا روزہ اس روز کا خدا کے غضب کو بجھا دیگا اور دوزخ کے دروازوں

من ابواب النار ولو اعطی ملأ الارض ذہبا ما کان ذلک

میں سے ایک دروازہ بند کر دیگا اور اگر سونے سے زمین بھر کر اسکو دیا جاوے تو بھی اس روزہ کا

الوراق عن شهر بن حوشب عن ابی هریرة موقوفا من صام یوم

وہ مطر وراق سے وہ شہر بن حوشب سے وہ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے موقوفا روایت ہے جسنے رجب کی

سبع وعشرین من رجب کتب الله له صیام ستین شهرا وهو

ستائیسوین تاریخ روزہ رکھا تو اللہ اسکے واسطے تیس مہینے کے روزے لکھدیگا اور یہہ

الیوم الذی هبط فیه جبرئیل علی محمد صلی الله علیه وسلم بالرسالة

وہ دن ہے کہ اسمین روز جبرئیل محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر رسالت لیکر آیا

وهذا امثل ما ورد فی هذا المعنی حدیث من صام یوما من رجب

اور یہہ روایت اس باب کے تمام روایتون سے افضل ہے حدیث جسنے رجب مین سے ایکدن روزہ رکھا

وقام لیلة من لیالیه بعثه الله تعالی امنا یوم القیامة ومر علی الصراط

اور اسکی راتون مین سے ایک رات بیداری کی سو اسکو اللہ تعالی قیامت کے دن امن سے اٹھائیگا اور صراط پر کو

وهو یهلل ویکبر الحدیث رواه الدارمی عن جابر من طریق اسمعیل

لا اله الا اللہ اور تکبیر پڑہتا چلا جائیگا آخر حدیث تک اسکو دارمی نے جابر سے اسمعیل بن یحیی التیمی کے واسطے سے

ابن یحیی التیمی حدیث من احیی لیلة من رجب وصام یوما اطعمه

روایت کیا ہے حدیث جسنے رجب مین سے ایک رات شب بیداری کی اور اسمین ایکدن روزہ رکھا اللہ تعالی

الله من ثمار الجنة وکساه من حلل الجنة وسقاه من رحیق المختوم

اسکو جنت کے میوے کہلا دیگا اور جنت کی پوشاک پہنا دیگا اور مہر لگی ہوئی شراب پلا دیگا

رواه الدارمی عن الحسین بن علی فیه حصین بن مخارق حدیث

اسکو دارمی نے حسین بن علی سے روایت کیا ہی اس طریق مین حصین بن مخارق اصل ہے حدیث

رجب من الاشهر الحرم وایامه مکتوبة علی ابواب السماء السادسة

اور رجب اشہر الحرام مین سے ہے اور اسکے دن چھٹے آسمان کے دروازون پر لکھے ہوئے ہین

فاذا صام الرجل منه یوما وجود صومه بتقوی الله نطق الباب

جب کوئی شخص اسمین سے کسی دن روزہ رکھتا ہے اور اپنے روزہ کو خدا کے تقوی سے جید پورا کرتا ہی تو وہی دروازہ

ونطق الیوم فقالا یا رب اغفر له واذا لم یتم صومه بتقوی الله

اور وہی دن بولینگے کہینگے اے رب اسکو بخشدے اور اگر خدا کے پرہیزگاری سے وہ روزہ پورا نکیا تو

لم یستغفرا له وقالا خدعتك نفسك رواه ابن شاهین والدار

وہ دونون اسکے واسطے استغفار نہین کرینگے اور کہینگے تجھکو تیرے نفس نے فریب دیا اسکو ابن شاہین اور دارمی نے

ط مسلم ... [illegible] ... رواه ... [illegible]

ك ... ١٢ ... اشهر الحرام [illegible]

ذالك وتغلق سبعة ابواب جهنم وحرمه الله على النار واوجب له

ہی ہے اور دوزخ کے ساتون دروازے بند ہو جاوینگے اور اسکو آگ پر حرام کر دیگا اور اسکے واسطے جنت

الجنة يتبوأ منها حيث يشاء ومن صام ثمانية ايام كان له مثل ذلك

واجب کر دیگا کہ اسمین جہان چاہے رہے اور جسنے آٹھ دن روزے رکھے اسکے واسطے ویسا ہی ہے

ورفع كتابه في اعلى عليين ويبعث يوم القيامة من الآمنين ويخرج

اور اسکا نامۂ اعمال اعلی علیین مین لیجاوینگے اور قیامت کے دن امن یافتہ لوگون مین اٹھیگا اور اسکے

من قبره نور ووجهه يتلألأ يشرق لاهل الجمع حتى يقولوا هذا

قبر مین سے نور نکلیگا اور اسکا چہرہ روشن ہوگا مجمع کے لوگون پر روشنی ہو جاویگی یہانتک کہ وہ کہینگے یہہ

نبي مصطفى فان ادنى ما يعطى ان يدخل الجنة بغير حساب ومن

کوئی نبی برگزیدہ ہے کیونکہ اسکا ادنی انعام یہہ ہوگا کہ بلا حساب جنت مین چلا جاوے اور جسنے

صام عشرة فبخ بخ له مثل ذلك وعشرة اضعافه وهو ممن

دس دن روزے رکھے پس کیا خوب کیا خوب اسکے واسطے ویسا ہی ہے اور اسکا دس گونا اور یہہ ان لوگون میں ہوگا

يبدل الله سيئاته حسنات ويكون في المقربين لله بالقسط

کہ اللہ انکے گناہون کو حسنات بنا دیگا اور اللہ کے عادل مقربون میں داخل ہوگا

وكمن عبد الله الف عام صائما قائما صابرا محتسبا ومن صام عشرين

اور اس شخص کے مانند ہو جاویگا جسنے ہزار برس روزے رکھے شب بیداری کر کے صبر کرے تو اسکا ثواب ہوگا اور جسنے بیس

يوما كان له مثل ذلك وعشرون ضعفا وهو ممن يزاحم ابراهيم

دن روزے رکھے اسکے واسطے اتنا ہی ہے اور بیس گونہ زیادہ اور وہ ایسا ہوگا کہ ابراہیم کے قبہ مین

في قبته ويشفع في مثل ربيعة ومضر كلهم من اهل الخطايا والذنوب

مزاحمت کریگا اور تمام قبائل ربیعہ اور مضر خطادار اور گنہگارون کی شفاعت کریگا

ومن صام ثلثين يوما كملا كان له مثل ذلك وثلثون ضعفا ونادى

اور جسنے تیس روزے پورے کر لیے تو اسکے واسطے ویسا ہی ہے اور تیس گونہ زیادہ اور آسمان

مناد من السماء ابشر يا ولي الله بالكرامة العظمى والنظر الى وجه

پر سے ایک پکارنے والا آواز دیگا اے اللہ کے ولی بڑی کرامت کی خوشخبری ہو اور اللہ کے منہ

الله الجليل عز وجل وفي مرافقة النبيين والصديقين والشهداء

جلیل کا ... نبیون اور صدیقون اور شہیدون اور صالحون کی

جزائه ولا يستكمل اجر شيء من الدنيا دون يوم الحساب له اذا امسى

وزن نہیں ہو سکتا اور دنیا کے کسی شے سے بجز روز قیامت کے اسکا اجر پورا نہیں ہو سکتا اور اس روزہ دار کیلئے شام کیوقت

عشر دعوات مستجابات فان دعا بشيء من عاجل الدنيا اعطاه له وادخر

دس دعائیں مقبول ہیں پس اگر دنیا کی کوئی شے فی الفور مانگے تو اللہ اسکو دیتا ہے اور اسکے واسطے خیر کا

الخير كافضل ما دعا به داع من اولياء الله واحبائه واصفيائه ومن صام يومين

ذخیرہ اتنا افضل کہ اللہ کے اولیا اور دوستوں اور صفیا میں سے کسی نے اسی کے لئے مانگا ہو باقی رکھتا ہے اور جسنے دو روزے رکھے

كان له مثل ذلك وله مع ذلك اجر عشرة من الصديقين في عمرهم

تو اسکے واسطے اتنا ہی ہے اور اسکے علاوہ اسکے واسطے دس صدیق لوگوں کا اجر ہے جو کہ انہوں نے تمام عمروں کیا ہے

بالغة ما بلغت ومن صام ثلثة ايام كان له مثل ذلك وقال الله عز وجل

کہیں تک بڑھ جائے اور جسنے تین روزے رکھے تو اسکے واسطے اتنا ہی ہے اور افطار کے وقت اللہ

عند افطاره لقد وجب حق عبدي هذا ووجبت له محبتي وولايتي اشهدكم

عزوجل فرماتا ہے میرے اس بندہ کا حق واجب ہو چکا اور اسکے واسطے میری محبت اور امداد واجب ہوگئی اے میرے فرشتو

يا ملائكتي اني قد غفرت له ما تقدم من ذنبه وما تاخر ومن صام اربعة

میں تمکو گواہ کرتا ہوں کہ بیشک اسکے تمام گناہ پہلے اور پچھلے سب بخشدئے اور جسنے چار دن روزے

ايام كان له مثل ذلك ويبعث يوم القيامة ووجهه مثل القمر ليلة

رکھے تو اسکے واسطے اتنا ہی ہے اور وہ قیامت کے دن اس حال میں اٹھیگا کہ اسکا چہرہ چودھویں رات کے چاند کیطرح

البدر ويكتب له عدد رمل عالج حسنات ويدخل الجنة ويقال تمن

چمکتا ہوگا اور اسکے واسطے نیکیاں عالج کی ریگستان کے برابر لکھی جاینگی اور جنت میں چلا جاویگا اور اس سے کہا جائیگا اللہ سے

على الله ما شئت ومن صام ستة ايام كان له مثل ذلك ويعطى نورا

اپنی تمنا جو چاہے سو مانگ لے اور جسنے چھ دن روزے رکھے تو اسکیواسطے بھی ویسا ہی ہے اور ایسا نور ملیگا

يستضيء به اهل الجمع يوم القيامة ويبعث في الآمنين حتى يمر

کہ مجمع کے لوگ قیامت کے دن اس سے روشنی لینگے اور امن پائے ہوئے لوگوں میں اٹھیگا یہانتک کہ صراط

على الصراط بغير حساب ويعافى من عقوق الوالدين وقطيعة الرحم

پر بے حساب گذر جاویگا اور ماں باپ کی ایذا دہی اور قطع رحم کا گناہ معاف کیا جاویگا

ويقبل الله عليه بوجهه اذا لقيه ومن صام سبعة ايام كان له مثل

اور جب اللہ سے ملیگا اللہ اسکے چہرہ پر توجہ کریگا اور جو شخص سات دن روزے رکھیگا تو اسکے واسطے ویسا

---

عالج بکر موضع بالبادیۃ بہا رمل ... العالج ما تراکم من الرمل ودخل بعضہ فی بعض ۱۲ مجمع البحار

ثم ذکر صوم خمسۃ ایام فاسقط ذلک من نسخۃ الاصل

... مسخ ... من ... فی ... التنزیل ... مسخ ... شخص ... ۱۲

فوق بعض فيه داود بن المحبر وهو المتهم به وسليمان بن الحكم
اندھیرا ہے اور اسکی سندوں مین داود بن المحبر داخل ہے یہہ شخص بدنام ہے اور سلیمان بن الحکم ہے

ضعفوه والعلاء بن الكثير مجمع على ضعفه قال الحافظ ابن حجر
اسکو ضعیف بتایا ہے اور علاء بن الکثیر ہے اسکے ضعف پر اجماع ہوچکا ہے حافظ ابن حجر تبیین

في تبيين العجب هذا حديث موضوع ظاهر الوضع قبح الله من وضعه
العجب مین کہتا ہے یہہ حدیث موضوع ہے اسکی وضع ظاہر ہے خدا اسکا ناکس کرے جسنے اسکو وضع

فوالله لقد قف شعري من قرأته في حال كتابته والمتهم به عند
پس اللہ کی قسم ہے کہ لکہتے وقت اسکے پڑہنے سے میرا رونگٹا کھڑا ہو گیا اور میرے نزدیک اسکی تہمت

داود بن المحبر والعلاء بن الخالد فكلاهما قد كذب ومكحول لم
داود بن المحبر اور علاء بن الخالد پر ہے سو یہہ دونوں جھوٹے ہین اور مکحول نے

يدرك ابا الدرداء ولا يثالله ما حدث به مكحول قط حديث عن
ابو الدرداء کو نہین دیکہا اور بیشک اللہ کی قسم یہہ حدیث مکحول نے کبہی روایت نہین کی حدیث ہے انس رض

انس رض قال خطبنا رسول الله صلى الله عليه وسلم قبل رجب بجمعة
سے روایت ہے کہتا ہے رسول اللہ صلے اللہ علیہ وسلم نے ہمکو رجب سے ایک ہفتہ پہلے خطبہ سنایا

فقال يا ايها الناس انه قد اظلكم شهر عظيم رجب شهر الله
فرمایا اے صاحبو یہہ تمپر ایک بڑے مہینے نے سایہ ڈالا ہے ماہ رجب نے کہ اللہ کا مہینا

الاصم يضاعف فيه الحسنات ويستجاب فيه الدعوات و
اصم ہے اسمین حسنات دوچند ہو جاسکتے ہین اور اسمین دعا مقبول ہوتی ہین اور

تفرج فيه الكربات لا يرد للمؤمن فيه دعوة فمن اكتسب فيه خيرا
اسمین سختیان دفع ہوتی ہین مومن کی دعا رجب مین رد نہین ہوتی جو شخص اس مہینے مین کچہہ بہلائی کرے

ضوعف له فيه اضعافا مضاعفة والله يضاعف لمن يشاء
تو اسکے واسطے چند در چند ہو جاتی ہے اور اللہ جسکے واسطے چاہے مضاعف کر دے

فعليكم بقيام ليلة وصيام نهاره فمن صلى في يوم فيه خمسين
سو تم لپٹے رہو رات کی بیداری اور دن کا روزہ لازم کرو پس جسنے اسمین سے کسی دن پچاس رکعتین

ركعة يقرء في كل ركعة ما تيسر من القرآن اعطاه الله من
پڑہین کہ ہر رکعت مین جتنا ہو سکے قرآن پڑہے تو اسکو اللہ تعالی حسنات برابر

والصالحین وحسن اولئك رفیقا طوبی لك ثلث مرات غدا
معیت مین ترده ہے اور یہہ لوگ کیا اچھے رفیق ہین تجھکو خوشی ہے تجھکو خوشی ہے تین بار آوازدیگا فیامت کے دن

اذا کشف الغطاء فاقضیت الی ختم ثواب ربك الکریم فاذا نزل به
جب پردہ اٹھہ جاویگا پس تو اپنے رب کریم کے ثواب کے خاتمہ کو پہنچ جاویگا جب اُسکے پاس موت کا

ملك الموت سقاه ربه عند خروج نفسه من شربة من حیاض
فرشتہ آویگا تو اُسکو اُسکا رب جان نکلنے کے وقت فردوس کے حوضون مین سے شربت

الفردوس حتی لایجد للموت المًا فیظل فی قبره ریان حتی یرد حوض
پلاویگا یہانتک کہ موت کا الم نہین دیکھے گا پھر اپنی قبر مین مدام تروتازہ رہیگا یہانتک کہ نبی

النبی صلی الله علیه وسلم فاذا خرج من قبره اتاه سبعون الف ملك
صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض پر جا پہنچیگا پھر جب وہ اپنی قبر سے نکلیگا اُسکے پاس ستر ہزار فرشتے

معهم النجائب من الدر والیاقوت ومعهم طرائف الحلی والحلل
عمدہ عمدہ موتی اور یاقوت لیئے ہوئے آوینگے اور اُنکے ساتھ نفیس نفیس زیور اور پوشاک ہوگی

فیقولون یا ولی الله النجا الی ربك الذی اظمأت له نهارك وانحلت له
پس وہ کہینگے اے خدا کے ولی اپنے رب کی پناہ لے جسکے واسطے تو سارے دن پیاسا رہا اور اُسکے واسطے تونے اپنا جسم

جسمك فهو اول الناس دخولا جنات عدن یوم القیامة مع الفائزین
دبلا کیا پس یہہ شخص قیامت کے دن جنات عدن مین جانے کے واسطے جنتیون کے ساتھ سب سے اول ہے

رضی الله عنهم ورضوا عنه وذلك هو الفوز العظیم فان کان
خدا اُنسے راضی اور وہ خدا سے راضی اور یہی بڑی مراد ہے پھر اگر

لکل یوم یصومه صدقة علی قدر قوته فتصدق بها فهیهات هیهات
ہر ہر روزہ کے دن کے واسطے اُسکے توفیق کے موافق خیرات میسر ہو اور اُسنے خیرات کیا ہو تو بہت دور ہے بہت دور ہے

لو اجتمع جمیع الخلائق علی ان یقدروا قدر ما اعطی ذلك العبد من
اگر تمام خلقت سب اکٹھی ہو کہ اُسکے مقدار جو اُس بندہ کو ثواب ملا ہے اندازہ کرین تو جو اُس بندہ کو ثواب

الثواب ما بلغوا معاشر العشر مما اعطی ذلك العبد من الثواب رواه
ملا ہے اُسکے سوین حصہ کو اندازہ نہ کر سکین اسکو ابن شاہین نے

ابن شاهین فی الترغیب عن مکحول وفی اسناده ظلمات بعضها
ترغیب مین مکحول سے روایت کیا ہے اور اُسکے اسناد مین تہ برتہ

ط النجیب الکریم الحسیب ۱۲ ط الظریف الحدیث من الملال ۱۲ ... م ... لا ... تعد ... عن ...

مرة البس هو ووالداه كل واحد منهم تاجا مكللا باللؤلؤ والمرجان
ختم کیا تو خود اسکو اور اسکے ماباپ دونوں کو ایک ایک تاج موتیوں اور مونگوں سے جڑاؤ ملیگا

وامن من فزع يوم القيامة رواه ابن عساكر وقال منكر جدا وفي
اور روز قیامت کے ڈر سے محفوظ رہیگا اسکو ابن عساکر نے روایت کیا ہے اور ایسا ہی منکر کہا ہے اور

تبيين العجب هو موضوع انتهى فهذه احاديث ذكرت فيما حضر عندنا
تبیین العجب میں ہے کہ یہہ حدیث موضوع ہے انتہی یہہ وہ حدیثیں ہیں ان کتابوں میں پائی گئی ہیں جو اس وقت ہمارے پاس

من الكتب ولم يصح منها على ما قالوا شيء وغايته الضعف وجلها
موجود ہیں اور انکے قول کے موافق ان میں سے کچھ بھی صحیح نہیں ہے اور نہایت درجہ ضعیف ہیں اور بہت سا

موضوع والله اعلم ومما اشتهر فيما بين الناس في هذا الشهر ليلة
موضوع ہیں واللہ اعلم اور لوگوں میں اس مہینہ کے مشہور باتوں میں سے لیلۃ

الرغائب وهي اول ليلة جمعة منه وللمشائخ فيها صلوة مشهورة
الرغائب ہے اور لیلۃ الرغائب رجب کی پہلی جمعہ کی شب ہوتی ہے اور مشائخ کی آپس میں اس شب کی ایک مشہور

فيما بينهم والمحدثون انكروها اشد الانكار حتى قال الامام
نماز ہے اور محدثین اس سے سخت انکار کرتے ہیں یہانتک کہ امام محی الدین

محي الدين النووي وهذه عبارته واما صلوة الرغائب و
نووی نے کہا ہے اسکی یہہ عبارت ہے اور لیلۃ الرغائب کی نماز اور

صلوة ليلة نصف من شعبان فليستا بسنتين بل هما بدعتان
شعبان کی پندرھویں شب کی نماز سو یہہ دونوں سنت نہیں ہیں بلکہ یہہ دونوں بدعت

قبيحتان مذمومتان ولا تغتر بذكر ابي طالب المكي لهما في قوت
بیجا ہیں اور مذموم ہیں اور تو ابو طالب مکی کے کہنے پر جو قوت القلوب میں کہا ہے

القلوب ولا بذكر حجة الاسلام الغزالي لهما في احياء علوم الدين
فریفتہ ہونا اور نہ حجۃ الاسلام امام غزالی کے ذکر پر جو احیاء علوم الدین میں ذکر کیا ہے

ولا بالحديث المذكور فيهما فان ذلك باطل وقد صنف عز الدين
اور نہ ان دونوں کتابوں کی حدیث مذکور پر فریفتہ ہونا کیونکہ یہہ باطل ہے اور بیشک عز الدین

بن عبد السلام كتابا نفيسا في ابطالها فاحسن فيه واجاد و
بن عبد السلام نے انکے باطل کرنے میں ایک نفیس کتاب تصنیف کی ہے سو خوب ہی کیا اور عمدہ کیا ہے

لا تغتر: فریفتہ نشدن ۱۲
اجاد: اجادہ نیک کردن و نیکو گفتن ۱۲

